باعثِ واماندگی ہے عمرِ فرصت جو مجھے
کر دیا ہے پابزنجیرِ رمِ آہو مجھے

——— غالبؔ

# زنجیرِ رمِ آہو

## عبدالعزیز خالدؔ

◎

شیخ غلام علی اینڈ سنز پبلشرز

لاہور • حیدرآباد • کراچی

مطبع :

طابع : شیخ نیاز احمد

مطبع : علی پرنٹنگ پریس لاہور

بار اوّل : جولائی ۱۹۶۰ء

بارِ دوم : اپریل ۱۹۶۵ء

بارِ سوم : مارچ ۱۹۷۴ء

ناشرین

شیخ غلام علی اینڈ سنز، پبلشرز

ادبی مارکیٹ ۔ چوک انارکلی ۔ لاہور

# فہرست

## متاعِ بُردہ

## چین ولاچین

## غزلیں

# غبارِ خاطرِ صحرا

○

# نوائے شوق

رُوحِ سرود و سخن — خواب و خیال و فغاں
سینۂ صد چاک سے فیض کے سوتے رواں

اشکِ جگر تاب سے لوح و قلم کا فروغ
خونِ رگِ تاک سے روشنیٔ گلستاں

فکر و نظر ضو فشاں حدّتِ احساس سے
جوششِ مئے ناب سے گردشِ رطلِ گراں

شہپرِ ادراک کو کرتی ہے افلاک رس
جو دلِ مضطر میں ہے کاہشِ سوزِ نہاں

جوہرِ تخلیق ہے بادۂ مینا گداز
ہر نظر اک ابتلا، ہر نفس اِک امتحاں

اِک ازلی التہاب، اِک ابدی اضطراب
منبدا، فیاض سے قسمتِ آزادگاں

سختیِ دشت و دیار، صدقِ طلب کا عیار
راہِ تمنّا میں ہے ہر قدم اِک ہفت خواں

رشتۂ خاشاک و خس دوشِ صبا پر سوار
پنجۂ گرداب میں کامِ صدف خونچکاں

پائے تھکے کے لیے راحتِ منزل نہیں
بالِ ہما کے لیے شاخِ نشیمن کہاں؟

نجدِ تخیّل میں یُوں زمزمے آوارہ ہیں
دشت میں بھٹکا ہُوا جیسے کوئی کارواں

سینۂ بیتاب میں ولولوں کا اہتزاز
ولولے جن کا غبار، گردِ رہِ کہکشاں

حیرتی بن کر تکے موجِ سموم و سراب
رخشِ عناں تاب کا کوئی نہیں ہم عناں

فکرِ صبا تگ پہ ہے عرصۂ آفاق تنگ
کیسے مقیّد رہے جذبِ دلِ بیکراں؟

حُجلۂ الفاظ میں شاہدِ معنی مقیم
غالیہ مُو۔ شعلہ رُو۔ عربدہ جُو۔ بے قرار

پردۂ قرطاس میں زمزموں کا ارتعاش
منتظر مُو قلم خال و خط و پود و تار

رہتے ہیں محوِ سفر، قافلہ ہائے خیال
دیس ہو پردیس ہو، آبلہ پا، دل فگار

کارگہِ ذہن میں کشتۂ ذوقِ نمود
حکمت و فن کے صنم شعر و ادب کے نگار

بادۂ سرجوش ہے ناز و نیازِ جمال
محفلِ جانانہ میں کوئی نہیں ہوشیار

چشمکِ برق و سحاب، جلوۂ ماہ و نجوم
شعلہ لبِ جوئبار، چشمہ سرِ کوہسار

دردِ شکست و طلب، سوزِ طلوع و غروب
شکر و سرور و خمار، زہرِ غمِ انتظار!

سینے کئی راز ہیں مضطرب و پر فشاں
ایسے کئی ساز ہیں مرتعش و نغمہ بار

مہلتِ یک دو نفس کم ہے مگر مغتنم
فکر کی اقلیم میں چھوڑوں کوئی یادگار

کالبد شعر میں شورش جاں پھونک دوں
پیکرِ الفاظ میں بھر دوں طلسمِ بہار

صفحۂ تخلیق پر ثبت ہوں میرے نقوش
جذب دروں کو کروں اس طرح آئینہ کار

چشمِ جہاں خیرہ ہو جس کی چکا چوند سے
ڈوب کے پیدا کروں ایسا دُرِ شاہوار

رو کشِ مہتابِ شب، غیرتِ خورشیدِ صبح
باد فروشِ چمن جس کی پھبن پر نثار

دُور ہو جس سے مری فرقتِ شامِ الم
نالۂ شبگیر ہو جس سے مرا کامگار

لختِ دلِ روز و شب، نازشِ عمرِ رواں
خالدِ آشفتہ کا، نادرۂ فن شاہکار!

اے تپش آموزِ دل، اے سخن آموزِ لب!
اے کہ ترا حرفِ کُن، آدم و حوّا و خیام!

اے کہ ترے ناز سے رونقِ بزمِ شہود
اے کہ ترے ساز سے نغمگیٔ صبح و شام

تیری مشیّت سے ہو ہم نفسِ آفتاب
شمعِ تنک تاب ہے میری تمنّائے خام!

صاحبِ اَفکارِ بکر، بسکہ ہے آشفتہ فکر
راحلہ و زاد کا، کر نہ سکا اہتمام

خادمِ خُدّامِ فن، سرخوشِ آلامِ فن
شکوہ طرازِ خواص، شکر گزارِ عوام

ایک بیابانِ نجد میں، گرمیِ لے کو عشق
حدّتِ مہر نہیں، تشنگیِ بادہ مدام

رہگذرِ وقت میں، راہبرِ گم کردہ راہ
قافلۂ نارسا، موجِ نفس سست گام

کس سے کہوں حالِ دل، کون ہے محرمِ حال؟
کس کو ہے ذوقِ سخن، کس کو ہے فکرِ کلام؟

منزلِ فن دور ہے، عظمتِ فن دور تر
آہوئے دشتِ ہنر، ہوتا ہے مشکل سے رام

مسندِ عظمت پہ ہیں خونِ جگر کے نشاں
شہرتِ جاوید ہے ثمرۂ سوزِ دوام

درگہِ اُمید ہیں، مَیں ہُوں غریب و فقیر
میری متاعِ حقیر، مایۂ تضحیکِ عام

جس نے لگا رکھی ہے میرے رگ و پے میں آگ
ہو گا وُہ سوزِ دروں جانے کب آسُودہ کام؟

وادیِ غُربت میں ہے، چاک گریباں مرا
آہ سوادِ وطن، منظر و گلگشت و بام!

گرچہ ہے قبلہ نما پھر بھی ہے کفر آشنا
یہ دلِ بے مدّعا، بندۂ دینار و دام!

خالقِ شام و پگاہ، ایک کرم کی نگاہ!
پھرتا ہُوں میں بے کلاہ، تاجِ بقائے دوام!

# صریرِ خامہ

رہینِ زر نہیں فن کار کی ہنرمندی
سفارشات سے سوزِ نہاں نہیں ملتا

کنارِ بحر پہ غوّاص رُو بہ قبلہ ہے
کہ بے دُعا گہرِ شائیگاں نہیں ملتا

شکستِ شیشۂ دل کی صدا نہیں ہوتی
فسادِ زخمِ جگر کا نشاں نہیں ملتا

کوئی مقام بھی نا ممکن الحصول نہیں
کوئی مقام بھی بے امتحاں نہیں ملتا

---

○

# اختیار

یہ پُراسرار و نگاریں کائنات
ہے اِک ایسی رنگ بھومی کی طرح
جس برگ و ساز تا جینِ حیات
ہر کرنی جس میں اداکاری کرے
اب یہ اس کے ذوق پر ہے منحصر
بے دلی سے بجائیں بھر کر سوانگ کا
سر دُھنے، شکوے کرے، آہیں بھرے
یا نشاطِ زیست کا افسانہ خواں

داستاں گو، ہرچہ بادا باد، کا
اس کشاکش کو سمجھ کر ناگزیر
خامشی سے، تمکنت سے، صبر سے
سہل و صعب اچھے بُرے ہر پارٹ کو
حُسن کارانہ شعور و شوق سے
وُہ ادا کرنے کی عادت ڈال لے!

---

○

# آج

ہر رات سُنا جاتی ہے پیغامِ وداع
ہر صبح نیا سُورج ہوتا ہے طلوع
ہر روز ہم اک نیا جنم لیتے ہیں!
افسانہ و افسوں تھے کہ یا وجد و سماع
بیتے ہُوئے لمحوں کا سہارا جُھوٹا
ہم آج سے کرتے ہیں نیا دور شروع
ماضی کے صنم خانے کا ہر نقشِ عزیز
ہر منظرِ مانُوس و رواقِ مطبُوع

یوں آج پرایا سا نظر آتا ہے
اپنی نہ رہی جو کبھی جیسے یہ متاع
کیا کیف گزشتہ! کیا خمار رفتہ!
تیرے زکماں جستہ، گئے لیل و نہار
اِک برگِ خزاں دیدہ ہے ماضی کا دیار!
جو کچھ ہے یہی آج ہے اے سینہ فگار!

---

# اے خاک کے پُتلے!

اے خاک کے پُتلے کبھی اپنے پہ نظر کی؟
کس قطرۂ ناچیز سے تخمیر ہے تیری؟
کر چھان پھٹک پہلے حجاباتِ خودی کی
پھر پُوچھ ہر اِک شئے سے طلسماتِ خدائی
پہلے تو سمجھ، سوچ، پرکھ اپنی حدوں کو
بر قادلِ تیرہ کو، اجال اپنی شبوں کو

پھر بھینچ کفِ دست میں تاروں کی لووں کو
تقدیر کو دے مات، کر افلاک کو تسخیر
سیّار و ثوابت پہ اُڑا رفرفِ تدبیر
مہتاب کی وادی کو بنا روکشِ کشمیر
ہر طاق منوّر کر، ہر کوچہ مصوّر
ہستی سے عدم کی طرف آہستہ سفر کر!

---

# کنارِ راوی

نگارانِ لاہور کی شوخیِ ناز توبہ!
چھلکتی نگاہوں کے وہ بسمل انداز توبہ!
جہانگیر کا مقبرہ رودِ راوی کی موجیں
ہزاروں دلوں کی جواں داستانوں کی ہمراز ہیں
—— وہ ہوس پوش عشق و محبت کی راتیں
وہ خوابیدہ گھاتیں وہ دزدیدہ باتیں

وہ آشوبِ عالم نگاہیں، کبھی جن سے گنجینۂ جان و دل لٹ گیا تھا
مری رہگزر التفاتاً ملیں
تو مالِ مسرت سے لبریز، مشکور و بلب تھیں :

پچھلی بہاروں کی بھیگی راتوں میں
پہروں راوی کے کنارے تنہا
عالم و اہلِ عالم سے پوشیدہ
لذّت و مستی کے موتی چنتے تھے
چاند کا افسوں، رات کا جادُو
گیلی ریت کی سوندھی سوندھی خوشبُو
گھاس کے اودے، ٹھنڈے سُہانے بستر پر
کہنی کے بل لیٹے
پھولوں اور بوسوں کی بارش سے
دوش و کمر پر لہراتی زُلفیں
کنجِ گلستاں بن جاتی تھیں!

پھر راوی کے کنارے سے
بادِ صبا کا اِک البیلا جھونکا

لایا ہے مژدہ ، آمدِ فصلِ گُل کا
پھُول بھری ، لچکیلی شاخیں
کھیل رہی ہیں آنکھ مچولی!
چاند کی مدھ ماتی کرنوں سے
آج کی رات قدآدم آئینے کے آگے
کون حسینہ ، اپنی مشکیں زُلفوں سے
سالِ رواں کے پھُولوں کو گُوندھ رہی ہے؟

---

○

# مغنّی

کیا مے نہیں جامِ ارغواں میں؟
جب آپ شرابِ آتشیں سے
سرمستِ سرور ہو رہے تھے
ہاں ایک طرف بصد تمنّا،
بیٹھا ہوا گیت گا رہا تھا!

---

○

# نقشِ دوام

نواگر کی نوائے سینہ افروز
سخن ور کے قلم کا سحرِ سیّال
وہی تاثیر ہے ان میں وہی سوز
وہی جدت وہی مستی وہی حال
وہی آہنگِ دلدارِ شب و روز
بدل جاتے ہیں صدیوں میں مہ و سال!

---

○

# مرے ہمدم!

طوفاں کے تھپیڑوں میں رہا ہوں
زحمت کشِ انتظار تیرا
آ بیٹھے ہیں کنارِ ساحل
ٹھہرا تو بمشکل ایک لمحہ!

تھی میری نظر میں ذات تیری
گنجینۂ لعل و زر سے بڑھ کے
لیکن مجھے تو نے بیچ ڈالا!
اک مشتِ خمیرِ غس کے بدلے!

موجِ نفس سے جن کے چراغاں
نقشِ قدم سے جن کے بہاراں
عرش سے بھاری پھول سے ہلکے
خاک پہ چلتے پھرتے انساں
یہ سب نظّارے اپنے ہیں
سینۂ کوہ سے رستے جھرنے
عشرت خیز البیلے نغمے
چہلیں کرتے پنکھ پکھیرو
مدھ متوالی مست اڑانیں
چرواہوں کی رسیلی تانیں
ہاتھ میں پکڑے تیر کمانیں
اپنا مسکن ہیں یہ چٹانیں
بھیگی بھیگی گھاس بچھونا
رنگینئ اُفق سے ، عکسِ شفق سے
پگھلی چاندی ، بہتا سونا

قدرت کے ان نظّاروں سے
ان پھولوں سے ان تاروں سے

اے دُختِ مہتابِ صحرا!
تیری طبیعت کو رغبت ہے
تو یہ دوئی کے پردے کیسے؟
انبر انبر نکھرے نکھرے
رین نظارے بکھرے بکھرے
رُوپ بدل کر بنتِ عنب کا
بن کے نشہ صہبائے طرب کا
نجمِ سحر کا، کوکبِ شب کا
دُنیائے احساس پہ چھا جا
پہلو میں دل بن کے سما جا!
اے لالۂ شاداب صحرا!

---

○

# دلِ زندہ

نہیں کاغان و ہمالہ کے مناظر ہی شکیل
دلِ زندہ کے مچلتے ہوئے ارمانوں سے
اک طرف صنعتِ ترصیعِ خداوندِ جلیل
اک طرف معجزے اہلِ ہنر انسانوں کے!

میری آنکھیں بھی ہیں سرچشمۂ خوناب رواں
ان کا آغوش بھی گہوارۂ کنہار و چناب
آسماں پوش مری آہِ شبانہ کا دھواں
ان کا دامن بھی ہے جولانگہِ رہوارِ سحاب

ان کی فطرت سے ہے نیرنگیٔ قدرت کا ظہور
نشہ میرا نہیں ممنونِ خرابات و سبو
کوہِ الوند کہ ہوں قاف کے برج و بارو
اپنی جبروت کے باوصف جمادِ مجبور

برگِ نے، دستِ صبا، شعلۂ طور، آتشِ گل
تذکرہ زہد و ورع کا، ہوسِ مطرب و مُل
پاسِ پیمانِ وفا، صحبتِ یارِ سرِ پُل
ایک مجموعۂ اضداد ہے یہ نادرہ کار
دل کہاں اور کہاں سلسلہ ہائے کہسار
سنگِ یخ بستہ پہ ہے جن کی فضیلت کا مدار!

---

ایک ذوقی چیز ہے از بسکہ تحسینِ کلام
قدرداں مشکل سے ملتا ہے دُرِ شہوار کا
جنس کاسد بن کے آتے ہیں جہان زار میں
خوگرِ نالہ نہیں لیکن فقیرِ بے نوا
ہم تمنا کوش دیکھیں گے مآلِ آرزو
کارواں اپنی اُمنگوں کا رواں ہے بے درا؛

---

# خاکسترِ پروانہ

آیۂ توفیق ہے وجدان کیا عرفان کیا!
یُمنِ عشقِ لااُبالی ہے دلِ خونیں نوا!

ارتفاعِ فن سے مٹ جاتا ہے محرومی کا درد
فکرِ فردا، حسرتِ دوشینہ، تصدیعِ خمار

چشمِ خونابہ فشاں کے فیض سے اکثر ڈھلے
شاہدِ ایّامِ گُل کے جذبِ رنگا رنگ ہیں

لفظ و معنی کے طلسماتِ شگرف آہنگ ہیں
آفرینش ہے مداوا آگہی کے کرب کا
جذبۂ تخلیق ہے تقلیدِ خُلقِ کبریا
فن کے فانوسوں سے روشن ہے گزرگاہِ فنا
جس طرح قندیلِ رہبانی سے صحرا شام کا
یا بُتِ آئینہ سیما سے خراباتِ مغاں
یا دلِ لالہ کے داغوں سے فضائے گلستاں
اس طرح ایّام کے گرداب میں سوتا ہے فن
جوہرِ آتش نہاں جیسے ضمیرِ سنگ میں
جیسے آغوشِ صدف میں ابرِ نیساں کا فشار
ساغر و مینا میں مستی، عود و بربط میں نوا
مدّتوں وقفِ تپش رہتا ہے دل فنکار کا
جب کہیں جا کے پرِ پروازِ بسمل سے بڑھے
کارواں گاہِ جہاں میں، گرمیٔ بازارِ شوق
جل اُٹھیں فکر و نظر کے آبگوں نقش و نگار!

دل ہے پہلو میں مرے اِک قافلہ سالارِ شوق

والہانہ نوخیال و تازہ کار
اِک بیابانِ لالہ کاری ، اِک نیستانِ آرزو
شعلہ وش ، مستانہ ، آوارہ ، تماشا آشنا
ایک قطرہ خوں پہ افشانی سے دریا آشنا
نامرادانہ ، پریشاں ، بیقرار
وقفِ اندوہِ تمنّا ، رہنِ ذوقِ جستجو
برگ برگ اوراقِ محسوسات کا شیرازہ بند
میرئ حسنِ بیاں ، سودائی فکرِ بلند!

ماہِ نخشب کی طرح جو کرمکِ شب تاب ہیں
ہیں وہ بے تہ فیض پرورد سپہرِ دوں نواز
ایک میں ہوں شعر و نغمہ کی مَے سرجوش سے
کلبۂ احزاں کی خلوت میں رہینِ سوز و ساز
یہ مرا سامانِ ذوق!
یہ مرا طغیانِ شوق!
زندگی ان کے لیے
شاہد و شمع و شراب و نقرہ و کمخواب ہے

اِک خمستانِ بادہ۔ اک تاتار مشکِ ناب ہے

زندگی میرے لیے
اک نگارستانِ نغمہ۔ اک خیالستانِ حُسن
ذوقِ پروازِ خیال و شوقِ پیچ و تاب ہے!

سرنوشتِ لوح کا عنوان مبہم ہے تو کیا؟
عالمِ اسباب کا شیرازہ برہم ہے تو کیا؟
مُو قلم سے کھینچتا ہُوں پردۂ قرطاس پر
چند خاکے۔ سوزناک و ناتمام و مختصر
گو کہ ان خاکوں کے تار و پود میں ہے خوں چکاں
اک جہانِ آرزو یعنی دلِ بے خانماں
سُرخیٔ عنواں میں خونِ دل کی آمیزش بھی ہے
رشتۂ تارِ نفس ہے شعلۂ آوازِ نَے
حاصلِ آشفتگی لیکن یہی خاکے تو ہیں
برگ و بارِ نخلِ سال و سن یہی خاکے تو ہیں
کب آب و تاب کر کے آتشِ سینا نے نیا

یہ نہ ہوں گے روکشِ انوارِ شمسِ بازغہ ؟
ان کے جادو سے غمِ دُنیا کو بہلاتا ہُوں ہیں
عرصۂ ایّام کو خوشبو سے مہکاتا ہُوں میں
ایک دن ہوں گے یہ خاکے مایۂ صد کہکشاں
تختۂ گلزار ہو گی مشتِ خاکِ رایگاں
خرمنِ صد آرزو پیدا دلِ ہر دانہ سے
بیسیوں اُبھریں گے اِس خاکسترِ پروانہ سے!

---

# ایک سوال

صرصرِ وقت سے جب شعلۂ دل بجھ جائے
کیا مرا فن بھی مرے ساتھ ہی کھو جائے گا
وقفِ خاک میں سو جائے گا
یا جِلا بخشے گا ایام کے ایوانوں کو؟

لوگ آتے ہیں تڑپتے ہیں چلے جاتے ہیں
ان کے بعد آتے ہیں جو لوگ پرکھتے ہیں انہیں
یا انہیں قعرِ مذلت میں گرا دیتے ہیں
یا انھیں رفعتِ افلاک عطا کرتے ہیں

دیکھیں اس محنتِ خودسوز سے کیا حاصل ہو؟
بیٹھے بیٹھے کبھی دل میں یہ خیال آتا ہے
ہم مرے جذبۂ تخلیق بھی مر جائے گا
یہ مگر خام خیالی ہے دلِ ناداں کی!

پھول مرجھاتا ہے اِک غنچے کئی کھلتے ہیں
کبھی رُکتی نہیں امواجِ یمِ کون و مکاں
بوڑھے جاتے ہیں، جواں آتے ہیں
خاک اُڑتی ہے بہار آتی ہے

ہر گھڑی خاک میں جنتے ہیں کئی بطلِ عظیم
تیشۂ کار وُہی اور وُہی رنگِ جہاں
کارواں رہتا ہے لمحاتِ گریزاں کا رواں
ایک طوفانِ بلاخیز ہے سیلابِ حیات

جس کے گرداب میں غلطاں پیچاں
خس و خاشاک کی صورت ہم تم

فردِ واحد کی اس آشوب میں قیمت کیا ہے؟
نفسِ گُل کی بیاباں میں حقیقت کیا ہے؟

---

# سوختن کا باب

کتنے سالوں کی کسک، کتنے مہینوں کی تڑپ
کتنی راتوں کی جلن، کتنے دنوں کی دھڑکن
کتنی آہوں کی خزاں، کتنی امنگوں کی بہار
کتنے نغموں کی تواں، کتنی نگاہوں کا خمار
بزمِ مہتاب میں چمکے گا ستارہ بن کر
اور ڈھل جائے گا اشکوں سے ستاروں کا طلسم

سُوکھ جائیں گے نظر کے کنول، اس سے پہلے
کہ یہ خال و خط و رخ، پیکرِ مرمر میں ڈھلیں
کون کہتا ہے کہ آسان ہے تخلیقِ جمال ؟
یہ تو احساسِ گدازی ہے دل آشوبی ہے

---

○

# صلا

آ کہ ظلمت کدۂ دل میں چراغاں کر لیں
نورِ عرفاں سے دماغوں کو فروزاں کر لیں

شہپرِ شوق کو پھیلا کہ ہوں سرگرمِ ستیز
اور آفاق کی تسخیر کا ساماں کر لیں

علم و حکمت کے نوادر ہیں دُرِ ناسفتہ
ان کے لمعات سے سینوں کو درخشاں کر لیں

کب تک اغیار کی دریوزہ گری کا احساں
اپنے ہی پھُولوں کو پھر زینتِ داماں کر لیں

اپنے انمول گراں مایہ دفینے کھودیں
اور اُجڑے ہوئے گلشن میں بہاراں کر لیں

پھر سے دُنیا کو سُنا دیں وُہ پیامِ توحید
مصحفِ پاک کو پھر حرزِ دل و جاں کر لیں

# شیخ سر عبد القادر کی وفات پر

چمن میں نوحہ کناں ہیں نواگرانِ چمن
بچھڑ گیا ہے مگر میرِ کاروانِ چمن؟

کہاں وُہ پہلی سی شاداب نزہت افشانی
کہ پائمالِ خزاں ہے بہار سرو و سمن

حیات و مرگ کا پیچاک حلقہ در حلقہ
فراغِ عرصۂ ہستی —— فروغِ رنج و محن

وہ بذلہ سنج و شگفتہ دماغ و رمز آگاہ
متاعِ نازشِ پنجاب و افتخارِ وطن

وُہ جس کے ہاتھوں نے شعر و ادب کو سینچا تھا
وُہ جس نے شاہدِ اُردو کا بھر دیا دامن

وہ جس کو شاعرِ مشرق سے ربطِ محکم تھا
وہ رندِ بادۂ دوشیں حریفِ بزمِ کُہن

وہ یادگارِ کمالاتِ ماضیِ مرحُوم !
وہ جس کے دم سے پُرانے چراغ تھے روشن

قضا کے دستِ ستم نے اسے بھی چھین لیا
فغاں ! کہ برقِ جہندہ سے جل گیا خرمن

کہاں سے آئے گا ایسا مبصّر و ناقد؟
کہاں یہ پائیں گے ایسا اداشناسِ سخن؟

مزارِ شیخ پہ ابرِ کرم کی بارش ہو
فضائے عرش سے انوار کی تراوش ہو!

---

○

# سودائے خام

کتنا آزاد ہے میرا سودا
فارغ و کم طلب و بے پروا
اس کو مرغوب نہیں ــــ عیشِ جہاں
قربتِ گلبدناں ، لالہ رخاں
ہمہ عشوہ ، ہمہ غمزہ ، ہمہ ناز
ہمہ خوشبو ، ہمہ جادو ، ہمہ رنگ
اس کو مطلوب نہیں ــــ شوکتِ مال
سطوت و تمکنت و جاہ و جلال

بطِ مے ، کیسۂ زر ، پردۂ چنگ
ہمہ شورش ، ہمہ سازش ، ہمہ ننگ

ادب آموزِ نظر! صاحبِ الطاف و عطا!
موجزن سینے کے اَعماق میں ہے اِک خواہش
جذبِ نیرنگیٔ حیرت کی مسلسل کاہش
ہائے یہ قفلِ طلسمات نہاں خانۂ دید!
ہاتھ آتی ہی نہیں جس کی کسی طور کلید
شمعِ فانوس سرا پردۂ اسرارِ بقا!
مانگتا ہُوں مَیں فقط تجھ سے حیاتِ ابدی
دیکھ لے تاکہ مری چشمِ تماشا طلبی
تیرے اس شام و سحر کھیل کا انجام ہے کیا
ختم ہوتا ہے کہاں سلسلۂ ارض و سما!

# مِیلاد

سن انیس سو اور ستائیس کی پندرہ جنوری کی ٹھٹھرتی ہوئی صبح
شبگوں قبا اوڑھے پچھلے پہر سے گلے مل رہی تھی
ستارے فرازِ فلک سے خنک نُور برسا رہے تھے
یہ ہنگامہ آبادِ عالم پریوں کی آغوش میں خوابِ نوشیں سے مدہوش تھا
ناگہاں ہاتفِ غیب نے عالمِ رنگ و بُو کے مکینوں کو آواز دی :
خالقِ انس و جاں کی طرف سے نویدِ بہاراں ہو تم کو
کہ ظلمت سرائے عدم سے ہم اِک جانِ شیریں کو فکر و نظر کی فطانت

عمل کی رزانت، زباں کی طلاقت عطا کر کے آفاق و انفس کی
منزل گھوں کو رواں کر رہے ہیں
ہویدا ہُوا جمعہ کی رات یہ پیکرِ ناتواں پہلوئے فاطمہ سے
——— وہ پہلو جہاں رودِ کوثر کی موج آفرینی
بہشتوں کی آسودہ رزنی، نعیمِ زمانہ کی رنگینی و انگبینی
سب الطاف شیر و شکر ہو گئے ہیں
مجھے گرچہ لعل و گہر کی رفاقت میسّر نہ آئی و لیکن میں
گنجِ سعادت کو ہمراہ لایا

---

# سفر

زندگی ہے اِک سفر
ہولناک و پُر خطر
ڈوب جاتے ہیں سفینے ناگہاں
پھیر لیتے ہیں نگاہیں بادباں
بحرِ طوفاں خیز کی پہنائیاں
جیسے نوٹنیں چھاگ کھیلیں دیویاں
کالے منتر پھونکیں جادو گرنیاں
اپنا کھیون ہار — حُسنِ اتفاق

بے یقینی کے دھندلکوں میں رواں

کارواں در کارواں

اپنی اپنی منزلِ موہوم کو

دم بخود بے آسرا

پار لگ جاتا ہے بیڑا بعض کا

بعض بنتے ہیں نہنگوں کی غذا

سامنا ہے ایک دن اس بحرِ ہیبت ناک کا

ہے وُہ زیرِ خاک بندرگاہ سب کا منتہا!

---

○

# زندگی اے زندگی!

زندگی! اے زندگی! ممکن نہیں تجھ سے مفر
اور ہے تو موت کی آغوش ، قطعہ مختصر

تیرے کاٹے کا کہیں منتر نہیں دارو نہیں
بادۂ احمر سے بڑھ کر ہے تجھے خونِ جگر

تیرے افکار و حوادث بے شمار و ناگزیر
تیری جنبش سے جہانِ آرزو زیر و زبر

ہم نے مانا یہ مناظر ہیں مرقع حُسن کا
کوکب و قلزم، زمین و آسماں، شمس و قمر

دامنِ فطرت ہے بیشک اِک بساطِ رنگ و بُو
اور گرماتے ہیں دل کو نو بنو جلوے، مگر

ماحصل ان کا ہے کیا؟ جُز خوف و رنج و اضطراب؟
آسیائے دہر میں دن رات پستا ہے بشر

حسرتیں آتی ہیں فوراً گوشمالی کے لیے
اتفاقاً بھی اگر ہو دل سے فرحت کا گزر!

---

○

# معمار

سحر و شام کی دیواروں میں پیہم محصور
بنی آدم ہیں شبستانِ ابد کے معمار
حسبِ توفیق کوئی خونِ جگر پیش کرے
کوئی دل نذر کرے، کوئی زر و مال نثار

بزمِ عالم میں کوئی چیز بھی بیکار نہیں
وصلِ اشیا ہی سے محکم ہے نظامِ دوراں
ہر نفس لمحوں میں بٹتے ہوئے دوش و امروز
یہی مرمر، یہی روغن، یہی خشتِ ایواں!

روز و شب کام کرو ذوقِ عمل سے سرشار
جذبۂ شوق پہ الزام نہ آ جائے کہیں
دیکھنے والے قیامت کی نظر رکھتے ہیں
یہ نہ سمجھو کہ کوئی دیکھنے والا ہی نہیں

حُسن کاری کی مکافات کمینہ سے بلند
ایسی تعمیر کرو وقفِ تمنّا ہو کر
کہ یہ ایوان ہو تصویرِ حریمِ ملکوت
بلکہ آرائش و تزئین میں اس سے بہتر

بے دلی موت ہے اندیشہ و پامردی کی
بے دلی ہمّت و ناموس کی رُسوائی ہے
کبھی رُکتے نہیں رہوارِ تمنّا کے سوار
تم ہو جولانگہِ آفاق کی پہنائی ہے

تم سے کہتی ہے یہ ابطال کی تحریرِ جبیں
کوئی مشکل نہیں تسخیرِ مقاماتِ جلیل
تم جو چاہو تو تمھارے بھی نقوشِ کفِ پا
ظلمتِ دشت میں ہوں رہروِ خستہ کو دلیل

لذّتِ کار سے خورشیدِ سحر بن جاؤ
خطِ تقدیر چھپا ہے تو کیا ہوتا ہے
روز و شب گردشِ پیہم میں رہو پھر دیکھو
پردۂ غیب سے کیا چیز نما ہوتا ہے!

---

○

# عیشِ رفتہ

شباب، مرمری اصنامِ سامری فن کی
جنوں نواز نگاہوں سے سوز گیر نہ تھا
جب آرزو تے ئے کہنہ و نگارِ جواں
نگار خانہ بناتی ہے خانۂ دل کو
تو میرے ذہن نے نظّارگی کے شبخوں سے
حصارِ قلب و نظر کی سلامتی کے لیے

بجھا کے شہرِ تمنّا کے بام و در کے دیئے
رکاوٹیں یہ خس و خار کی کھڑی کر لیں

فضا میں ہر طرف آباد تھے پری خانے
کسی حسینہ کی شوخ و شریر آنکھوں میں
طلسمِ ہوش رُبا تھے نشیلے افسانے
نشاطِ بے خودی میں بارہا سرِ راہے
یہ حادثہ بھی ہُوا رونما، کہ بڑھ کے بنی
کسی کی شوق بھری ملتجی نظر گریباں گیر
ہُوئے نہ دل میں ترازو مگر نگاہ کے تیر
زباں کو حوصلۂ عرضِ مدّعا نہ ہُوا

مَیں بزمِ عیش سے بھاگا، مہیب، سرد و سیاہ
قفس نے دی مُجھے اس کنجِ مہرباں میں پناہ!

گزر گئے جو فروغِ بہار کے لمحے
وہ سوز و ساز کی لذّت، وہ انتظار کی آگ

نگاہِ ناز کے افسوں، لب و کنار کے راگ
نکل گئے ہیں جو کوسوں دیارِ حرماں سے
مری رگوں میں اب آثارِ زندگی آئے
فلک سے مجھ کو تقاضا ہے عیشِ رفتہ کا
مگر قفس کا یہ بیدرد خانۂ بے در
ہے خندہ زن مرے شوقِ فریب ساماں پر!

---

○

# مُرغِ پر بستہ!

بام و در کی غنودہ پلکوں پر
ابرِ نیساں کا رس ٹپکتا ہے
دُور جنگل میں اِک حزیں طائر
فرقتِ غم میں سر پٹکتا ہے!

رفتہ رفتہ بساطِ عالم پر
ظلمتوں کا نزول ہوتا ہے
میرا دل ہے وُہ مُرغِ پر بستہ
جو سرِ شاخ اُداس روتا ہے

# سپاس

گزرا ہوں کبھی پہلے بھی اس راہگزر سے
ہر گام پہ نیرنگ و فسوں ناچ رہے تھے
ہر سمت عیاں تازگیٔ صبحِ بہاراں
ہر موڑ نے تقدیس کے افسانے کہے تھے

خمیازہ کش عجز تھے اربابِ تمرّد
مستِ مےِ پندار مرے آگے نگوں تھے
آفاق میں شہرہ تھا مرے زورِ بیاں کا
انفس متاثّر تھے مرے سوزِ دروں سے

ناگاہ زمانے نے وہ رنگیں ورق اُلٹا
گرنے لگے گلفامِ تمنّا کے سہارے
وہ منظرِ گُل تھا فقط اِک خواب تماشا
دم بھر میں ہوا ہوگئے شاداب نظارے

یہ لوگ وہی اور وہی راہگزر ہے
عشرت کدہ مے مگر افسردہ پڑا ہے
مقتل ہیں زن و مرد کا بپھرا ہُوا لشکر
سیّاس کو سُولی پہ چڑھانے کو کھڑا ہے

یہ لوگ غضبناک و جہُول و متلوّن
کل ہی جو مرے حُسنِ قیادت پہ فدا تھے
اس شمعِ شبستانِ سیادت کو بجھانے
سب آج سرِ شام گھروں سے نکل آئے

گر یُوں مجھے یہ خوار و نگونسار نہ کرتے
کل حشر میں اللہ سے کرتا مَیں گِلہ کیا
جس شے کا تو جویا تھا ملی دہر میں تجھ کو
اب خلد میں اے اہلِ ہوس تیرا صلہ کیا؟

---

# نگاہیں

رات کی سینکڑوں نگاہیں ہیں
دن کی ہے ایک ہی، مگر پھر بھی
قرصِ خور کے غروب ہونے پر
آسماں گیر تیرگی کی ردا
سارے عالم کو ڈھانپ لیتی ہے

ذہن کی سینکڑوں نگاہیں ہیں
دل کی ہے ایک ہی، مگر پھر بھی
شعلۂ آرزو کے بجھنے پر
زندگی کا سبوچۂ نازک
اک چھناکے سے ٹوٹ جاتا ہے!

○ :

# اعجاز

یُوں نوا سنج ہُوا راویٔ فرخندہ مقال
ساقیٔ صبحِ نخستیں نے یہ ارشاد کیا :
مغبچو ! آج سے گردش میں رہیں پیمانے !

عشق نے جب یہ سُنا تو چلے تقریبِ وصال
گرمِ جولاں ہُوا جنّت کے خیابانوں میں
رامش و رنگ کے بجتے ہُوئے میخانوں میں
ناگہاں اُس نے سنی پیچھے سے جھانجھن کی صدا
ساتھ ہی موت کا تاریک ہیولےٰ اُبھرا

مرتعش جس کے لبوں پر تھے سخن انجانے:
"دُور ہو عشرتِ گلگشت کو برباد نہ کر"!
عالمِ یاس میں پرِ عشق نے تولے اپنے
دمِ رخصت یہ کہا: "دل کو مگر شاد نہ کر

بادۂ زیست سے رنگیں ہے ترا جامِ سفال
زیست ہی اس کو یہ تنویر عطا کرتی ہے
گردشِ شام و سحر اس میں فسوں بھرتی ہے
زندگی تیری ہے وابستۂ دورِ مہ و سال
وہ تمازت تو فقط سایۂ آشفتہ خیال
سایہ کی موت ہے افسردگیٔ مہرِ منیر
مرے فیضان سے ہر لمحہ جواں عالمِ پیر
زالِ دُنیا مرے اعجاز سے نوشابہ جمال!"

---

○

# انتظار

زندگی ! دُنیا ! طلسمِ روز و شب !
آخری زینوں پہ جن کے خستۂ رنج و تعب
چڑھ رہا ہُوں شکوہ سنج و قصّہ خوانِ صبح و شام!
السّلام اے مرکزِ جذبِ تمنّا السّلام !
راہرو آواز دیتا ہے ! کہاں ہے کارواں؟
آگ سی بھڑکا رہی ہے دل میں یادِ رفتگاں
آئے گا پھر نوجوانی کا وُہ دورِ شادماں ؟
وُہ فروغِ شوق کا ہنگام وُہ عہدِ طرب ؟
اب کہاں آئے گا وہ رنگیں زمانہ لوٹ کر !

ان سمن زاروں میں افسونِ بہاراں اب بھی ہے
کاروانِ رنگ و بُو اب بھی اُترتے ہیں، خزاں
اب بھی آتی ہے کسی مہ رُو حسینہ کی طرح
یُوں مگر ہیں ظلمتِ شب گیر میں گرمِ سفر
بادِ شب نے کر دیے گُل سب چراغِ رہگذر
اے نگارِ مرگ! کب نکلے گا خورشیدِ سحر؟

---

○

# یگانہ

زندگی میں، مَیں کسی سے متصادم نہ ہُوا
کہ نہ تھا دیر و حرم میں کوئی شایانِ ستیز
فطرت و فن کے نشیمن تھے مرا گہوارہ
عمر بھر دب نہ سکی سرکشیِ خوئے گریز

آتشِ زیست کے مغرور و جواں شعلوں سے
دونوں ہاتھوں کو مسلسل متواتر سینکا
اب یہ آتش کدہ تاریک ہُوا جاتا ہے
مَیں بھی تیّار ہُوں گر وقتِ وداع آ پہنچا!

○

# رخصت اے بزمِ جہاں

پُر فسوں جھیل کے پانی کی طرح
چُپ، صنم خانۂ مانی کی طرح
احمریں، چشمِ جوانی کی طرح
نزہت باغِ جناں تھی شاید
نکہت شوقِ جواں تھی شاید
حاصلِ عمرِ رواں تھی شاید

## آج تک جس کے لیے دیدہ و دل پُرخوں ہیں

زندگی ہے کہ ویران تماشا کوئی
شمعیں افسردہ، مغنی خاموش
دل کو ڈستا ہُوا سنسان سکوت
شب کے سناٹے میں ہُو کا عالم
اور میں بادۂ دوشینہ کی مخموری میں
بیتے افسانوں کو دُہراتا ہُوں
کتنے سپنے مرے ارمانوں میں آوارہ ہیں
عمرِ رفتہ ہے کہ صحرا میں بگولے مضطر
موت کے سائے چناروں سے بُلاتے ہیں مجھے!
رخصت اے بزمِ جہاں، وقتِ وداع آ پہنچا!

---

○

# بانگِ رحیل

اے دلِ خستۂ غم! پہلوئے غم میں سو جا
دہر میں عافیتِ فکر و نظر ہے کم یاب
کیا کہوں زندگیِ یک دو نفس کی روداد
کامِ جاں صبر طلب، جذبِ تمنّا بے تاب!

تپشِ شوق کی خوننابِ جگر میں تحلیل
کتنے مینارِ محبت کے زمیں بوس ہوئے

ظلمتِ شب سے بُجھی انجمِ شب کی قندیل
راہرو محوِ غمِ راحلہ و کوس ہُوئے:

سحر و شام کے مِٹتے ہُوئے نظّاروں میں
حسرتِ لذّتِ رفتہ کا مداوا نہ ملا
یُوں تو پیدا تھے بہت ذوقِ نظر کے ساماں
دید کو جس کا تقاضا تھا وُہ جلوہ نہ ملا!

ہم نے چاہا تھا بدل ڈالیں جہاں کی ترتیب
وہی ترتیب بعنوانِ دگر ہے کہ جو تھی
نیم تاریک شبستاں میں سحر کیا ہو گی
وہی بجھتی ہُوئی تنویرِ شرر ہے کہ جو تھی!

خالقِ ارض و سمٰوات کا فیضانِ جلیل
ایک گلدستۂ رنج و محن، اِک تحفۂ موت
تُو اگر سمجھے تو ہے گوش و نظر کی تحدید
ہو وُہ جادو گریٔ رنگ کہ ہنگامۂ صوت!

اے دلِ خستہ و افگار دھڑک کر تھم جا
اب یہ پابندیٔ آدابِ کہن چھوڑ بھی دے
پاؤں ماندہ ہُوتے، نیرنگِ جہاں دیکھ چکے
اب ہوائے چمن اے مرغِ چمن! چھوڑ بھی دے!

---

# یہ گھڑی محشر کی ہے

صور پردازو! اٹھو حشر کی قرنا پھونکو
اس کی گونجوں سے دلِ دشت و جبل دہلا دو
قرصِ آتش کو قریب اور قریب لے آؤ
ارضِ بریاں سے کہو اپنے دفینے اُگلے
اے سفیرانِ فلک! اپنے صحیفے کھولو
بسترِ خاک سے اے نیند کے ماتے اٹھو
دل کو روشن کرو احساس کو بیدار کرو
یونہی کیا دیکھتے ہو کھوئی ہوئی آنکھوں سے
خامکارانِ یقیں، یومِ حساب آ پہنچا!

○

# پیام

عارضی موت ہے احباب کی مہجوری بھی!
محو ہو جاتے ہیں یادوں سے خط و خالِ نقوش
اور اس بیخودی سے ان کے پیام شیریں
کر کے بیدار دلاتے ہیں پھر احساسِ حیات
کیا اسی طرح کوئی سلسلۂ لاسلکی
واسطۂ ذہنی، کوئی رابطۂ حرف و کلام

اپنے اور عالمِ ارواح کے مابین نہیں؟
دل کے کُنجوں میں اچانک جو خیال اُٹھتے ہیں
جن میں الہام کی سی برق وشی ہوتی ہے
کیا وہ ہوتے نہیں پیاروں کے پُراسرار پیام؟

---

○

# سکوتِ شام

آسمان پیراہنِ خونیں میں ہے
دُور — مغرب کی پُرافشاں ظلمتوں میں
ڈُوبتا ہے آفتاب
آسماں کی سُرخ نیلی جدولوں پر
چند مبہم سے اشارے
چند افسانوں کے خطّ و خال اُبھرتے آتے ہیں
آ رہی ہیں میرے کانوں میں یہ کس کی ہچکیاں ؟
سُن رہا ہوں کس کے دل کی دھڑکنیں ؟

چاند تارے فکر میں غلطاں تمام
رات گہری سوچ میں کھوئی ہوئی
رہگذارِ کہکشاں ——
اِک کشتۂ حرماں کا مدفن ہے
جہاں آنسو چمکتے ہیں
غمِ صد برگ کے کھلتے ہیں پھول
اِک سکوتِ ناشکیبا ۔ اِک سرودِ سوزناک
یہ ترے افلاک پر چھایا ہُوا
یہ تری دُنیا پہ لہرایا ہُوا
یہ ترا نغمہ ہے ؟ اے پروردگارِ جانِ پاک !
یا کسی صد چاک دل کا نالۂ اندوہناک ؟

---

# وقت

وقت تخلیق کا چشمہ ۔ ہر چیز کی اصل ہے
وقت کے فیض سے یہ مکاں، لامکاں، فصل ہے، وصل ہے
زندگی اک مجالِ نفس ۔ وقت کی کوکھ سے
وقت کی گود میں
وقت پرواز ہے اس کو ذوقِ نشیمن نہیں
وقت آزاد ہے قیدیٔ جیب و دامن نہیں
ہم سب اک کارواں ہیں جو ہے
آفرینش کی صبحِ نخستیں سے گرمِ سفر

حاکمِ وقت کے سامنے کس کو ہے تابِ چون و چرا؟
کس جوان عزم کا حوصلہ وقت کو جو کہے ناسزا؟
کس لیے پھر یہ نغمے یہ نالے یہ غوغائے
مرگ و حیات؟
کوئی آئے کوئی جائے پر گرمِ رفتار ہے کائنات!

---

○

# سرودِ نو

تُو ابھی آشنا ہی نہیں زندگی کے بم و زیر سے
عنفوانِ تمنّا کے رنگین خوابوں کی تعبیر سے
تیرے سیمیں تخیّل کا شاہیں گرفتار ہے
حُسن و رُوماں کے زرتار پیچاک میں
خال و خط کی دلاویز و سرشار قوسوں میں، خمدار
ہونٹوں کے افسونِ نمناک میں

رنگ و بو کے حریموں میں تیری امنگوں نے پائی ہے نشو و نما
حلقۂ زلفِ پیچاں کے مرہونِ احساں ہیں افکارِ شوخ و رسا
سحرِ بیدار ہے اخگریں مرمریں کائنات
تو سمجھتا ہے تیرے تصرّف میں ہیں شش جہات
گردشِ جامِ نو بادگاں کے علاوہ زمانے میں
ہیں گردشیں اور بھی
لرزشِ سینۂ مہوشاں کے علاوہ زمانے میں ہیں
لرزشیں اور بھی
اب تک اہرام کے طاق و محراب میں چہرہ افروز
ہیں خونِ معمار کی مشعلیں
اتنی صدیاں گزرنے پہ بھی آلِ سیزر کی فرعونی
روا تی ہے اقصائے آفاق میں

مریمِ زیست - آوارہ ، آشفتہ ، غلطاں بخاک
اعترافِ شکستِ خودی - جیب و دامن کے چاک
مٹ چکا سحرِ دوشینہ آثارِ عصرِ رواں اور ہیں
آج قلب و جگر کے مقاماتِ آہ و فغاں اور ہیں

رائیگاں جانے والا نہیں خُون معمار کا
زمزمہ پھُوٹے گا چیر کر سینۂ کہسار کا
وقت آتا ہے مُردہ چراغوں سے نکلے گی آگ
اور واماندہ ہونٹوں کے گوشوں سے اُبھریں گے راگ
خونچکاں ارغواں باب اُلٹیں گے اوراق تاریخ کے
بختیاور ہے وُہ جو زمانہ کے ایما کو پہچان لے !

---

○

# اِسلامیہ کالج لاہور

الوداع اے ارضِ کالج کی فضاؤ الوداع
الوداع اے زمزمہ آگیں ہواؤ الوداع

الوداع اے چپے چپے مرغزارو الوداع
الوداع اے قصرِ علما کے منارو الوداع

الوداع اے وادیٔ رومان پرور الوداع
الوداع اے خطۂ انسان پرور الوداع

تیرے کمروں میں گزارا زندگی کا عنفواں
بے نیازِ فکرِ دوراں، غرقِ جامِ ارغواں

ان در و دیوار سے کسبِ ضیا کرتے رہے
فطرتِ ناپختہ کی نشو و نما کرتے رہے

حکمت و دانش کی قندیلیں فروزاں ان سے ہیں
نیم روشن نیم رس جوہر نمایاں ان سے ہیں

چشمِ شاعر مایہ اندوزِ بصیرت ان سے ہے
مستنیر و نکتہ آموزِ حقیقت ان سے ہے

سیرت و کردار کی تشکیل ہوتی ہے یہاں
نو رمیدہ فکر کی تکمیل ہوتی ہے یہاں

کتنے انساں علم کے سانچوں میں ڈھلتے ہیں یہاں
کتنے ہی فرزانہ و فنکار پلتے ہیں یہاں

آدمیت کے یہاں بالغ نظر فرزند ہیں
کتنے سیاسی و اولوالعزمان دانشمند ہیں

ابنِ آدم کی نگاہوں میں مخلوق ہے یہیں
خود شناسی، خود نگہداری کی رمزِ آتشیں

ہاں وجودِ آدمِ خاکی نکھرتا ہے یہاں
ہاں شعورِ خام و ژولیدہ سنورتا ہے یہاں

تبلی و ریواز کے شاداب لالہ زار ہیں
صبحِ عشرت انتہا و شامِ نغمہ بار ہیں

زندگی گویا شباب و شعر کا طوفان تھی
ہر ادائے شرمگیں غارت گرِ ایمان تھی

بارہا چھپ چھپ کے کی ہیں عشق نے سرگوشیاں
وہ سکوتِ جاں فزا وہ حسن کی خاموشیاں

کچھ عجب انداز تھا دل کے نیاز و ناز کا
تمامتِ شوریدہ و کیفیتِ غمّاز کا

ہستئ معصوم اک رزم و سبک افسانہ تھی
نوجوانی کے نشے میں ہر نظر مستانہ تھی

بے حجابانہ شفق زاروں میں کھو جاتے تھے ہم
بے خودانہ خلوتِ جاناں میں سو جاتے تھے ہم

جس جگہ سے ہم نے پایا فیضِ سوزِ جاوداں
جس جگہ ٹھہرا رہا چھ سال اپنا کارواں

اس گلستاں سے ہمیں حکمِ سفر ہے آج کل
دعوتِ تعمیرِ دنیائے دگر ہے آج کل

ہمدمِ دیرینہ تجھ سے آج رخصت ہوتے ہیں
لاابالی رندِ وقتِ رخصت ہوتے ہیں

عہدِ ماضی کی حسیں یادوں کو دامن میں لیے
اپنی بربادی کا آبادی کا یہ ساماں لیے

رخصت اے میخانۂ علم و ہنر جاتے ہیں ہم
زندگانی کو نوا سنجِ فغاں پاتے ہیں ہم

قطرہ دریا آشنا و ذرہ صحرا دست گاہ
فکر چابکدست کرتا ہے شکارِ مہر و ماہ

آج اپنی سمت کتنی راہیں وا آغوش ہیں!
منتظر رندوں کے کتنے ساغرِ سرجوش ہیں!

تیری دنیا ناز تھی انداز تھی افسانہ تھی
مطرب و ساقی تھے ہم تھے گردشِ پیمانہ تھی

آہ پر تبدیل یہ رنگِ زمانہ ہو گیا
مدرسے سے قافلہ اپنا روانہ ہو گیا

تجھ سے وعدہ کرتے ہیں اے علم و حکمت کے سمار!
زندگی کی دوڑ میں بڑھ چڑھ کے ہوں گے گرمِ کار

اس مقدّس نام کو بخشیں گے ہم تابندگی
سربلندی، سرفرازی، شہرت و رخشندگی

ایک دن گونجے گی تیرے ذکر سے بزمِ وطن
داستان در داستان و انجمن در انجمن

جو سبق سیکھا ہے تجھ سے یاد رکھیں گے اسے
سبز رکھیں گے اسے آباد رکھیں گے اسے

شاملِ درسِ اُولوا الالباب رکھیں گے اسے
خونِ دل سے سینچ کر شاداب رکھیں گے اسے

تیرے نغمے اس سمندِ شوق کو مہمیز ہیں
جوہر افروز خیال و آرزو انگیز ہیں

تیرے ہی اربابِ دانش سے ملا درسِ حیات
تیرے ہی نکتہ وروں نے کھولے رازِ ممکنات

اندرونِ سینہ جو سوزِ نفس ہے تجھ سے ہے
تیرے ہی رطلِ گراں سے کانپتی ہے میری لے

شدتِ جذبات سے اب کچھ کہا جاتا نہیں
پر دلِ مجبور سے چپ بھی رہا جاتا نہیں

یہ ترا فیضانِ بے پایاں سدا جاری رہے
قلبِ ناداں کے لیے تیری نظر کاری رہے

رات دن انساں ترے آغوش میں پلتے رہیں
باخبر بنتے رہیں اخلاق میں ڈھلتے رہیں

یوں ہی پھلے پھولے ترا گہوارۂ علم و ہنر!
یوں روایت کی ہوں زندہ تر پائندہ تر!

# تذکرۂ شوق

اسی زمانے کی گردشوں نے
کہ جس نے مجھ رندِ لا اُبالی کو محرمانہ
رموزِ مشربِ مدام سے آشنا کیا تھا
دل و جگر کی جراحتوں کو
شکن شکن چمک چاک نوکِ خنجر سے
صبح و مسا سیتی تھی

تمہارے غمزوں کی کوئی رمز لطیف پا کر
حریم جاناں کی نرم و شاداب نزہتوں سے
طواف کوئے بتاں کی آوارہ لذتوں سے
تمہارے جلووں کی مست و مدہوش نکہتوں سے
مشام جاں کو کبھی کا محروم کر دیا ہے
دیار ترک و طلب کی تزئین بدل گئی ہیں
مرا مذاق حیات شاید بدل گیا ہے
کہ میرے خوابوں میں آج کل رستخیز سی انقلاب سا ہے
نمود قوس قزح سے اکتا گئی طبیعت
جہان رومان کے اس پرستاں میں کوئی تسکین ہی نہیں ہے
ہمارے مابین ہو گئے ہیں حجاب حائل
اب اپنے درماندہ ہاتھ جن کو
اٹھا نہیں سکتے غالباً اے پری شمائل!
مزاج غم ایک نشاۂ تازہ سے ہم آغوش ہو رہا ہے

حریر زلفوں کے پیچ و خم میں
غزال جلووں کے ذوق رم میں
علاج سوز نہاں کہاں تھا؟

علاجِ سوزِ نہاں کہاں ہے؟
سُنا ہے قد نے بصد ادا کائنات اپنی الگ بسا لی
اک اجلے شہر کے تفرّج کدوں، ضیا بار رقص گاہوں
تھرکتے کوچوں، سمٹتی راہوں
طلسم انگیز پارکوں میں
تمھاری محشر خرامیوں کی
حکایتیں عام ہو رہی ہیں
صبیح چہرے کے اُجلے اُجلے نقوش کا دلربا تقدّس
سبُو کے ہمراہ بزم آرائے میکدہ ہے!

مجھے ازل سے ہُوا ودیعت
غمِ محبّت، غمِ زمانہ
دماغ کفر آشنا و وجدانِ مومنانہ
حقیقت و شوخیِ فسانہ
تمھیں مبارک نشیدِ قلقل
سرودِ انجم، صفیرِ بلبل
جنونِ مشّاطگیِ کاکل
زہے تبختر! زہے تغافل!

مجھے تمنائے سروری نے عطا کیا ہے

گداز احسان ساربانان

مذاق طوفِ دیارِ حرمان

ازل سے لکھا تھا کلکِ قدرت نے طبعِ خالدؔ کو عاشقانہ

کہ یوں ہی جذب و گریز کی کش مکش سے ہو عارفِ زمانہ!

---

○

# خزاں رسیدہ چمن میں

خزاں رسیدہ چمن میں، بے برگ و بار پودوں
شکستہ و منہدم فصیلوں کے پاس نوخیز اِک حسینہ
سیاہ شبگوں لباس پہنے

شفق کے بھیگے ہوئے اندھیروں میں رو رہی ہے
پرانی یادوں نے اس کے سینے میں ایک طوفاں مچا دیا ہے
تنفّر و حسرت و تألّم کے قلزمِ بے کنار میں گم

وہ سوچتی ہے کہ کس کے سانسوں نے ان دِیوں کو

تھا جن سے ویرانے میں چراغاں
تھا جن سے سامانِ صد بہاراں
بُجھا دیا ہے؟

اُبھرتے ہیں اس کے سامنے وہ نقوش سارے مٹے مٹے سے
تمام نقش و نگارِ کہنہ بُجھے بُجھے سے
وُہ دیکھتی ہے ——

نسیمِ عشرت فشار کے جاں نواز جھونکے
فضا کو شاداب کر رہے ہیں
چٹکتی کلیوں کی ایک جھنکار ہے چمن میں
ہری بھری ڈالیوں میں چھُپ کر
طیور تانیں اڑا رہے ہیں
روِشن روِش پر بہار اٹھلا رہی ہے سرمستِ ناز ہو کر

بلا کی شوخی و نزاکت ہے بُوئے نسرین و یاسمن میں
گہر بداماں نشیمنوں میں

نسیم کی جلوہ ریزیاں ہیں
شمیم کی عطر بیزیاں ہیں

عنادل خوش صفیر کے بہتے زمزموں سے
فضائے گلشن پہ چھا رہا ہے

سحر کے انوار کا ہیولیٰ
خمار شیریں غنودگی کا

زمرّدیں کاخ میں زر اندود مسندوں پر
مصاحبوں میں گھرا ہُوا ناؤ نوشں میں گم

شہنشاہ کج کلاہ، عالی تبار سلطاں

ہجُوم انجم میں ماہ تاباں

حریر و دیبا کا غل اوڑھے

جواہر و لعل سے درخشاں
شرابِ گلفام سے لبالب
سفید بلّور کے پیالے
لنڈھا رہا ہے

سرُور کا عالم اور بزم طرب بپا ہے
ادھر اُدھر ساقیانِ مہوش
صباحت و لُطف و نازکی کے
دراز قامت مجسّمے سے
چھُپاتے امواج نیز سینوں میں چاند سے ڈُوبتے ابھرتے
سڈول مخروطی اُنگلیوں میں
بڑی نزاکت سے جام پکڑے
اُچھال کے دستِ گلفشاں سے
شراب لعلیں پلا رہے ہیں
خراب و بیخود بنا رہے ہیں

وُہ اُٹھا اِک شور بربط و نے
وُہ ایک رقّاصہ چھم سے آئی
لچکتی بانہیں فضا میں چھلکیں
سرود کی مست تانیں ڈھلکیں

ادھر یہ بزمِ طرب بپا تھی
ادھر پسِ پردۂ سپہر اور مشورے ہو رہے تھے —— یعنی
خمارِ عیش و سُرور کی مست کامیوں کے اُترنے کا وقت آ رہا تھا
چنگھاڑتی چیختی اچانک شمال سے آندھی اٹھی، پھیلا
فضائے گلشن پہ ایک ہول آفریں اندھیرا
اُجڑ گئی مجلسِ شبانہ
اُلٹ گئی مسندِ شہانہ
وُہ رقص کی محفلِ سکوں پاش ہو گئی برہم و پریشاں
وہ نقرئی جام اور وُہ زرنگار مینا
تمام ایک ایک کر کے پھوٹے
چمن کی رنگین وادیوں میں

جہاں ذرا دیر پہلے نغموں کی شورشیں تھیں
سکوت — گہرا سکوت چھایا

اور آج بھی ان چمن کدوں میں
گہر بداماں نشیمنوں میں
مہیب و ہول آفریں اندھیرا کراہتا ہے
خزاں رسیدہ چمن میں دوشیزہ ایک تنہا
شفق کے بھیگے ہوئے اندھیروں میں رو رہی ہے

——— یحییٰ کمال
——— ترکی

———————

# گیند

میرا دل ـــــ اک گیند ہے
پھینک دوں اس گیند کو
انجمِ رخشاں کی سمت
یا ترے قدموں کے پاس؟
اور اگر میں پھینک دوں تیری طرف
تھام لو گی اس کو کیا؟

(ترکی)

○

# دیوارِ چین

ساتھیو! ساتھیو!
صُبح کے وقت تم
کونسی راہ سے آتے ہو؟
تم نے دیکھا ہے کیا
فوجیوں کو گلی کوُچوں میں
ان کے کاندھوں پہ بارِ گراں

مادرِ چین کی حرّیت کا نشاں
ان سے تم بھی معاون بنو
ان کی خدمت کرو
ان کے آرام کا دھیان ہر شخص کا اوّلیں فرض ہے
وہ لڑیں گے
وہ مر جائیں گے
جانِ شیریں کو اپنے وطن پر وہ قربان کر جائیں گے
ساتھیو! ساتھیو!
تم کو کس چیز کا خوف ہے؟
حوصلہ! حوصلہ!
دستِ باطل شکن کو اٹھاؤ ذرا
ان کی ہمت بڑھاؤ ذرا
ہاں کہو: چین پائندہ باد!
امن و جمہوریت زندہ باد!
سو سے اوپر کساں
سر بلند و جواں
آ رہے ہیں ادھر
ان کے قلب و جگر

غصّہ و غم سے لبریز ہیں
ان کے خنجر بہت تیز ہیں
دُشمنِ بد نہاد
چھین سکتا ہے ان سے متاعِ نبرد
یعنی ان کی یہ توپیں، گنیں،
عرصۂ جنگ میں چھینی جا سکتی ہیں،
پر دھڑکتے، مچلتے، تڑپتے دلوں کو
مسخّر نہ کر پائے گا
ان کے پہلو میں سینہ ہے، فولاد ہے
ایک نعرے کی گونج
ایک شورِ ستیز، ایک بانگِ رجز
ریت پر ہیں جواں خون کے تازہ تازہ نشاں
اپنے خنجر بڑھائے ہوئے
سرزمینِ وطن کی جلالت کا پرچم اُٹھائے ہوئے
عورتیں بچّے نعرہ زناں موج در موج
آگے بڑھے آتے ہیں
موت سے مرد ڈرتے نہیں
جو قدم آگے بڑھ جائیں پھر پیچھے اُٹھتے نہیں

ہو رہی ہے یہاں ایک تازہ جہاں کی نمود
اور بدلنے کو ہے رنگِ چرخِ کبود
سو ہے اُوپر کساں
سربلند و جواں۔
ایک دیوارِ آہن کہ دیوارِ چیں
ہاں بدل دیں گے یہ محورِ آسماں و زمیں
برف باری رُکی
ہاتھ، چہرے، بڑھے
سب کے سوتے زہیں
بچے بیٹھے ہوئے
کھیلتے ہیں جیبیں برف کے گالوں سے
اشک ہیں
یا کہ تلوار کی دھار ہیں؟
پونچھ لیتے ہیں وُہ اپنے آنسو تمام
اور پکار اُٹھتے ہیں :
دُشمنِ بد نہاد
مُردہ باد!
برف باری رُکی

سوتے اُوپہ جواں
برف کے تودے نیچے بہاتے ہیں میدان سے
اور لہو کے نشاں
نیستاں، گلستاں
غم کی آندھی رُکی
اور ہل اُجل کے سب
ہو گئے محوِ رقص و طرب!

# اوسطِ زریں

وہ جو خوہم تسخیر کرتا ہے سارے جہاں کو
نہاں کا عیاں کا
کبھی نصرتوں سے نہ سرشار ہوگا
ہمیشہ ہزیمت سے دوچار ہوگا
زمیں پر جو کچھ بھی ہے سمجھو اسے ایک ظرفِ مقدس
اسے اپنے ذاتی تصرف میں لانے کی کوشش کرو مت
نہ اس پر بہ اظہارِ تعلّق جتاؤ نہ قبضہ نہ قدرت
اسے اپنے قبضے میں لانے کی کوشش اگر کی

تمھارا تمسخر اڑائے گی ناکامی و نامرادی
کہ اس کار گاہِ جہاں ہیں
ادب گاہِ سود و زیاں ہیں
ہر اِک شے کی ہے آگے بڑھنے کی، پیچھے
پلٹنے کی ساعت معیّن
نفس کے بم و زیر کا قاعدہ ہے
شباب و کہولت کا اِک دائرہ ہے
بگڑنے سنورنے کا، تعمیر و تخریب کا ایک
دستور ہے ضابطہ ہے
اسی وجہ سے جو بھی اہلِ نظر ہے
اور احوالِ ایام سے باخبر ہے
وہ چُنتا ہے اپنے لیے اعتدال و توازن کا جادہ
اور افراط و تفریط سے چلتا ہے اپنا دامن بچا کر
نہایت پسندی کے کانٹے ہٹا کر!

---

○

# مکافات

ہے نہاں عجز میں سرفرازی کا سرِّ خفی
دل میں موّاج ہے گر تمنّائے بالیدگی

نغمۂ ناشنیدہ بنو نکہتِ نادمیدہ بنو
سربلندی کا ارمان ہے تو خمیدہ بنو
یوں زمانے میں دارائے خُلقِ حمیدہ بنو

گر تمھارے ظُروف و اَوانی ہیں خالی تو پھر کیا ہُوا؟

وقت کا مہرباں ہاتھ بھر دے گا منہ تک انھیں عنقریب
جن کے ایوان پہلے ہی معمور ہیں
گر انھوں نے یہیں اپنی جنت بسالی تو پھر کیا ہوا؟
ظالموں کو پسِ مرگ کنج لحد بھی نہ ہوگا نصیب
جس کو بخشی گئی علم و برہان کی، ذوق

و وجدان کی اہلیت
زیرِ افلاک وہ جانتا ہے ہر اک چیز کی ماہیت
چونکہ اس میں تفاخر نہیں آرزوئے نمود و
نمائش نہیں
اس سبب سے دمکتا ہے تابندہ ہوتا ہے وہ
نعرہ بازی سے بیکار شہرت کی خواہش نہیں
بے تکلف خرامندہ ہوتا ہے وہ
خود ستائی نہیں خود پسندی و ناز و نمائش نہیں
اس سبب سے سرفراز ہوتا ہے پائندہ ہوتا ہے وہ
اپنی تخلیق پر اس کے دل میں غرورِ صناعت نہیں

جھوٹا احساس نخوت نہیں
اس لیے اس کا شہکار بٹتا نہیں
سینۂ دہر پر ایک نقش جمیل، ایک نقش دوام
اک زیارت گہِ خاص و عام!

— —

# یہ زندگی

یہ زندگی یہ زندگی کے فلسفے
یہ لاحقے! یہ سابقے!

تمام یاسیت، تمام بوریت
یہ ہاؤ ہُو یہ اختلافِ ما و تُو

بس ایک خواب ہی تو ہے
نظارۂ سراب ہی تو ہے

مجھے خرابِ لعلِ ناب رہنے دو
فضول ہیں یہ کاروبارِ دُنیوی!
نہیں ہے جن میں حُسنِ معنوی
مجھے یُونہی تباہ حال رہنے دو

یہ داستانِ تلخیٔ مآل رہنے دو
چمن میں عندلیبِ خوش صفیر کہتا ہے
حسینۂ بہار ہے ادا فروشیوں میں گُم
لنڈھائے جاؤ خُم پہ خُم

یہ نغمہ یہ جنوں کا نیش و نوش
ہوا بھی خوشگوار ہے فضا بھی ابر پوش
مَیں چاند کے طلُوع ہونے تک
اسی طرح نشے میں چُور والہانہ گیت گاؤں گا

اور اس کے بعد اختتامِ نغمہ پر
نڈھال ہو کے سو سا جاؤں گا!

---

○

# بُود و نبُود

نسیمِ صبح کے انفاس ہیں طغیانِ عنبر سے
فروغِ نکہتِ گُل سے مشامِ جاں معطّر ہے

فضائے رنگ و بُو میں خیمہ زن ہے ابرِ نیسانی
چراغانِ سحر میں برگِ تر کی شعلہ سامانی

بساطِ سبزۂ نم پر شرارِ گوہرِ غلطاں
محیطِ نیلگوں میں کرمکِ شب تاب ہیں پرّاں

روشِ ہائے چمن پر یُوں ڈھلے ہیں اوس کے قطرے
قبائے پرنیاں ہیں جیسے زر اندود آویزے

دھنک، شعلے ہی شعلے، آتشیں برسات کی شامیں
شفق زاروں میں بیخود ارغواں جذبات کی شامیں

دھند کے سرسراتے منظروں کو ڈھانپ لیتے ہیں
نگاران چمن راز چمن کو بھانپ لیتے ہیں

رواں ہے کہکشاں کی جوئے شیر آہستہ آہستہ
اُٹھیں گے عابدِ کوکب ضمیر آہستہ آہستہ

سرشکِ لالہ گوں سے کشتِ شب کی آبیاری ہے
فضا پر والہانہ خلوتوں کا کیف طاری ہے

یہ افسوں سُکر و مستی کے، یہ جادو جذبۂ روماں کے
غنودہ نیم وا لمحے، رو پہلے خوابگُوں جلوے

مگر یہ دلربائی، صبح کی دوشیزہ رعنائی
ستاروں کا تبسم، مہر و مہ کی جلوہ آرائی

سکوتِ نیم شب کی شبنم آگیں خود فراموشی
یہ نغمے طائروں کے، یہ گل و لالہ کی سرگوشی

حبیبی! تو نہ ہو تو یہ فقط اِک تودۂ خس ہوں
دماغ آشفتہ، دل افسردہ، احساسات نارس ہوں

---

○

# راہ و رسمِ منزلہا

مرے سامنے رہگذر اپنے دامن میں جلوے سمیٹے
جنونِ تماشا کو آمادۂ امتحاں کر رہی ہے
خیابان و صحرا کے گہواروں
فطرت کی بے قید پہنائیوں میں
یہ محسوس ہوتا ہے گویا حصارِ ہوس سے نکل کر
میں محبوب کی گرم و آسودہ آغوش میں آ گیا ہوں

جہاں مجھ کو آفاتِ دُنیائے دُوں سے اماں مل گئی ہے
جہاں ذہن فکرِ پریشاں سے، دل اضطرابِ خفی سے
نظر انتشارِ نظارہ سے، سر بارِ آشفتگی سے
سبکدست ہو کر ترو تازہ و نوجواں ہو گئے ہیں
مرے سامنے رہگذر اپنے دامن میں جلوے سمیٹے
مرے شوقِ صحرا نوردی کو حرکت پہ اکسا رہی ہے

پس و پیش گُل کاریٔ رنگ و بُو دیکھتا سینۂ رہگذر پر
ہوس سے منزّہ، خراماں چلا جا رہا ہُوں
میسّر ہے مجھ کو تموّل، فراغِ نظر کا شکیبِ جگر کا
نشیبِ زمیں کے سفالیں نظاروں کی رعنائیوں میں
سپہرِ ربرجد کے اجرامِ نُوریں کی حسرت نہیں ہے
وہ اپنی جگہ ہی بھلے ہیں میں اس بات کو جانتا ہُوں
مجھے اپنے فردوس میں ان بناتِ فلک کے بسانے کی
حاجت نہیں ہے!

یہ موجِ ہوا جس سے میرے نفس کا تلاطم، مرے
نطق کی لب کشائی
یہ اشیا جو میرے ہیولاتِ افکار کو بخشتی ہیں
خط و خال و احساس و پیکر
یہ بکھرے ہوئے راستے، پیچ کھاتے ہوئے
رینگتے سرسراتے
ہیں اِک غیر مرئی حقیقت کے پرتو سے روشن بھی
اور مرتعش بھی
یہ ناسفتہ جلوے مرے دل کی آواز کے ہمنوا ہیں!

یہ شہروں کی بھرپور سڑکیں، یہ نقشِ کفِ پا سے
گلنار گلیاں
یہ حدِ نظر تک مکانوں کے آپس میں اُلجھے ہوئے
سلسلے سے
شفق پوش باموں کی سرگوشیاں بادلوں سے
یہ شفاف آئینے یہ کھڑکیاں رازِ میخانہ کہتی ہوئی سی

یہ پتھر یہ زینے پہ سلٹے ہوئے یہ خمِ طاق و محراب
جن کو کہیں قوسِ مژگاں
یہ نو بادگانِ تمنّا، کہیں بنتِ پنجاب و ایراں
کہیں دُخترِ کافرستاں
کہیں زُلفِ بنگال کی تابداری، کراچی کے جلوے
کہیں دامن افشاں
یہ خوبانِ پرکار و سادہ شہیدِ نظر کے لیے
ایک طرفہ بلا ہیں!

مناظر چپ و راست سے پھسلتے جا رہے ہیں
مرقّع ـــــ یہ سیّال و زندہ مرقّع ـــــ شباب مکمل
بہارِ مجسّم
غنا کی نشیلی مدھر تان دل سے جگر تک اُترتی ہوئی سی
یہ کافر جمالوں کی بربط نوازی
نگارانِ نو بر کی عشوہ طرازی
سرودِ لبِ رہگذر ـــــ یعنی شارع کا شاداب و
سرمست نغمہ

مری رہگذر! کیا تو مجھ سے یہ کہتی ہے تجھ کو نہ چھوڑو؟
مجھے چھوڑ کر تم ہمیشہ بھٹکتے رہو گے
بہت دیر سے تھی میں زحمت کشِ انتظار
اب مجھے اپنے قدموں سے پیوستہ رکھو؟
حسیں رہگذر! چھوڑنے میں اگرچہ کوئی خوف مانع نہیں
پر مجھے تجھ سے وابستگی ہو گئی ہے
میں خود اپنے اظہار پر اتنا قادر نہیں جتنی تو ہے
تری منزلت میرے دل میں مری نظم سے بیشتر ہے
مرا ذہن کہتا ہے سب کارنامے کشادہ فضاؤں
کے مرہون منت رہے ہیں
سب آزاد نظموں کی تخلیق بھی زندہ ماحول
ہی میں ہوئی ہے
میں محسوس کرتا ہوں ایسے میں تعمیرِ ارژنگِ مانی
و تخلیقِ فکرِ فلاطون و دانتے و رومی و اقبال
و غالب بھی مشکل نہیں ہے

اب اس وقت سے کوئی حد، حد نہیں ہے

قیود و سلاسل کے افسوں تنگ و تاز پر اب
کمندیں نہ پھینکیں گے چھپ کر
جہاں چاہوں جاؤں میں اپنے ارادے میں مطلق ہوں
اپنی قلمرو کا مختارِ کُل ہوں
مَیں اوروں کی باتیں اگرچہ سنوں گا مروّت سے
خندہ لبی سے
گراں مایہ پند و نصائح کے سرمائے سے بہرہ اندوز
ہوتا رہوں گا
عمل اس پہ لیکن میں خُذ ما صفا اور دَعْ ما کَدَرْ
کے مطابق کروں گا
مری خود نگہداری اب سے مری ذات کی
پاسبانی کرے گی
میں اپنے عمل کی صلابت سے تعمیرِ دُنیائے تازہ
کروں گا!
زماں و مکاں میرے اندر اُمنڈتے چلے آرہے ہیں
مشارق، مغارب سب اَقصائے عالَم
مرے حکم کے منتظر، میرے اقبال کے مدح گستر

سحر کے تجلّی کدے سے شبِ سُست رم تک
تجزّ کا اِک بیکراں سِلسلہ ہے
ہر اِک شے حسین و شگفتہ نظر آ رہی ہے
زن و مرد میں ، میں یہ اعلان کر دُوں گا
تم نے مرے ساتھ جو کچھ تلطّف کیا ہے
میں اس کے لیے اتنا ممنون ہُوں اپنا سرمایۂ زندگی
وقفِ انسانیت کر رہا ہُوں
میں اب سے تمھارے غموں کو بٹانے کی امکانی
کوشش کروں گا
ہجومِ زن و مرد میں اپنی ہستی کو اِک ساغرِ کیف
کی شکل میں پیش کرتا رہوں گا
محبّت کے دیپک ، خوشی کے کنول اور
امنگوں کے فانوس
بے نُور کوچوں کو ہر شب ، ہمہ شب منوّر کریں گے!

کسی کینہ ور سے مجھے کوئی اندیشہ لاحق نہیں سب
جو مانے گا مجھ کو وہ خود بھی توانا رہے گا

مجھے بھی توانا کرے گا!

جمال و نجابت کی سربستہ حکمت کو میں پا چکا ہُوں
یہ حکمت ہے فطرت کے آزاد گہواروں میں سانس لینا
غباریں گزرگاہوں میں کھیلنا کُودنا اور ان سے
ہم آغوش ہونا
یہی دانش و علم کا معرضِ امتحاں ہے
یہ مکتب ذکاوت کی کوئی کسوٹی نہیں ہیں
متاعِ ذکاوت کو اِک ذہن سے دُوسرے ذہن
میں منتقل کرنے کی سعی دیوانگی ہے
میں کرتا ہُوں اب تجزیہ ان اسالیبِ فکر و نظر کا
جو دانش کدوں میں وقیع و گراں مایہ لگتے ہیں لیکن
بہار و خزاں کے شہابی نظاروں، خنک موج
جلووں رواں بادلوں
اور بیتاب لہروں کے گرداب میں وہ دلستاں کے
خود ساختہ قاعدے
کتنے بے ارز ہیں۔ ہاں حقیقت یہاں منکشف ہے
جہاں ابنِ آدم کو عرفان مِلتا ہے میں کیا ہُوں

میرے شعورِ خفی و جلی کی ہے سرحد کہاں سے
کہاں تک!
یہاں رُوح کا جزر و مد ہے
یہ موجیں جو سینے کے اعماق سے اُٹھتی ہیں
کاہش افزا تجسّس کی زائیدہ موجیں
تذبذب کی پرچھائیاں، خوف کی چھاؤنی، نا اُمیدی کے
ڈیرے
یہ ظلمت کے افعی، خیالوں کے عفریت، وہموں کے
آسیب کیا ہیں؟
کچھ ایسے زن و مرد ہیں جن کی قربت سے لگ
جاتی ہے آگ سی جسم و جاں میں
اُجڑ جاتی ہیں جن کے احساسِ فرقت سے ہی میرے
شعروں کی دُنیا کے رنگیں
سرِ شام جنگل میں جاؤں تو ہوتا ہے مجھ پر
نزولِ سرودِ خمارین
مرے دل میں سرچشمۂ سوز کیوں پھوٹتا ہے؟
یہ کافر جمالوں کے دیدار سے زیرِ مژگاں

چمک اُٹھتے ہیں کیوں لرزتے ہوئے شوخ تارے؟
(میں سرجادۂ حق سے بھٹکا ہُوا راہرو ہُوں؟)
دلِ مرد و زن میں محبّت کے شعلے کہاں سے
بھڑک اُٹھتے ہیں والہانہ؟
مسرّت کی خوشبو سے بادِ بیاباں گرانبار سی ہے
مرے ساتھ آؤ اِک ایسی رفاقت کو پا لو
سدا جو رہی ہے نبرد آزما زندگی سے
زمیں اوّل اوّل درشت و خموش و پُراسرار لگتی ہے
فطرت بھی پہلے پہل گو عجیب و پُراسرار معلوم ہو گی
مگر اُس سے ہمّت نہ ہارو
سمندِ طلب کو عناں تاب کر دو!

یہ مدہوش خلوت، یہ قُربت کی سرجوش لذّت!
یہ شاداب رمنے، یہ عیش و ہوس کی پناہیں
یہ خیمے، یہ دلکش خیاباں، یہ آرام گاہیں
شہاب اور مَیدے سے گوندھی ہُوئی دخترانِ نگاریں

دو عالم کو تسخیر کرتی نگاہیں تمھاریں، ادائیں بہاریں
یہ نظّارے غارت گرِ امن، دامن کشِ دل ہیں لیکن
جو تو چاہے رُک جائیں اپنے قدم غیر ممکن!
بڑھاؤ قدم سُست پائی کو چھوڑو!
ابھی اور ترغیبِ سیمیں کی یلغار ہوگی
ابھی اور تحریصِ رنگیں کے شبخون ہوں گے
میں تم کو صعوباتِ منزل سے آگاہ کر دوں
مرے پاس خلعت نہیں جن سے داد و دہش کی
نمائش کروں میں
سکھاتا ہُوں میں اس غمِ زندگی سے نبرد آزمائی
تمھیں بھی کبھی جس سے دو چار ہونا پڑے گا
تمھارے مقدّر میں قارُوں کا گنجِ شقاوت نہیں ہے
جو خونِ جگر سے کماؤ گے دستِ سخاوت سے
اک دن لٹا دو گے آخر
تمھاری رہِ شادمانی میں ہزل و تمسخر کے کانٹے بچھیں گے
محبت کے نایاب و دزدیدہ پیغام کا واپسیں
بوسۂ شعلہ آشام ۔۔ن خیر مقدم کرے گا

تمہاری طرف دست و بازو بڑھیں گے مگر وُہ
تمہارے گلے میں حمائل نہ ہوں گے!

کئی نادمیدہ نظارے حجابات میں ہیں
کئی شاہراہیں غبارِ پس کارواں کو ترستی ہیں اب تک
مقامات آہ و فغاں جوئے خوں ناب کے منتظر ہیں
انیس غم دل! تو کس سوچ میں ہے؟
کوئی چیز ایسی بھی ہے جس کی تشکیل ممکن نہیں ہے؟
فقط عزم درکار ہوگا
نسیم سحر کی لطافت
گُل و یاسمن کی طراوت
ستاروں کے خوشے
بہاروں کے توشے
جواہر کی کانیں
خوشی کی دکانیں
یہ سرمایہ اپنا ہے اپنا

چلیں تو زمانہ ہمارے جلو میں چلے دست بستہ

بڑھیں تو ہمارے پس و پیش صد کارواں ہوں روانہ
ملیں تو دلوں سے محبّت کا رس لیں ، دماغوں
سے مدح و عقیدت کا تحفہ !

زن و مرد و پیر و جواں ! بسترِ استراحت کو چھوڑو
مذاقِ طرب کو حصولِ مقاصد میں حائل نہ ہونے
دو ہرگز
مقاصد کی تکمیل ایثار و فرقت کی طالب ہے اے
غم نصیبو !
حجابات منفی ہیں ، منفی سہاروں کو چھوڑو
نگاہِ بصیرت سے دیکھو
خرابات کی مجلسوں ، رامش و رنگ کی محفلوں میں
جھلکتی ہے خود ناشناسی ، عزائم سے محرومی و زندگی
کے حقائق پہ بے اعتمادی
کوئی دل بھی تطہیر و اخلاص و شفقت کا حامل
نہیں ہے
یہ انسان انسان نہیں ہیں مُثنّے ہیں اپنے

یہ آواز و ہیئت سے عاری تشخّص سے محروم انساں
جو زر کاروں، سمن پوشش حجلوں، پرستان سے ہوٹلوں میں
شب و روز کو غرقِ تلخابۂ عشرتِ رائیگاں کر رہے ہیں!

سمن پیرہن اپنے مغرور سینوں پہ مخروطِ سرکش اُبھارے
کہ جن کی جنوں پاش نظّارگی سے ہوس مست و بالیدہ و مضطرب ہو
سرِ رہگذر اپنے حُسنِ گریزاں سے اعصابِ آدم پہ مشقِ ستم کر رہی ہیں
یہ سب ایک ویرانیِ دل کے بہلانے کے مشغلے ہیں
حیات آج سر جادۂ منزلِ سرمدی کھو چکی ہے
کہ انساں فقط ایک بہروپ ہے، شوخ، کمزور، بودا!

رفیقِ سفر، زندگی مستقل کشمکش ہے

(بندھا کس کے سر فتح و نصرت کا سہرا؟)

مرے لب پہ بانگِ رجز کانپتی ہے

میں اس بزمِ کون و مکاں میں کسی محرمِ راز کو ڈھونڈتا ہوں

کوئی صاحبِ ذوق؟ کوئی زباں دانِ دردِ تمنّا؟

نقیبِ بغاوت ہوں میں جو مرے ساتھ آئے

مسلّح ہو تیغِ دوتا سے

ہو آگاہ تاریخِ جُرم و سزا سے

حکایاتِ غدر و وفا سے

تنِ محکم و قلبِ درد آشنا سے

مری ہمرکابی عبارت ہے صبر و عزیمت سے

پیہم تگاپو سے کربِ بلا سے!

طویل و حسیں رہگذر سامنے ہے

بڑھاؤ قدم، کس لیے رُک رہے ہو؟

تپائی پہ رہنے دو قرطاس کو سلکِ افکار سے نامزیّن
کتابوں کو سربند شیلفوں کی زینت بنا دو
مدارس میں دانش وروں کو جنون و خرد بیچنے دو
سرِ منبرِ عام واعظ کے وجد آور الحاں کو چھوڑو
وکیلوں کو چھوڑو کہ قانون کے مل کے بخیے
اُدھیڑیں
عدالت کو تدبیرِ چاک و رفو میں جگر خون کرنے
دو، آؤ!

گو اسباب ظاہر کا شیرازہ برہم ہے لیکن
نگاہوں میں رقصاں ہیں عزمِ مصمّم کی جوتیں،
ستاروں کی چھوٹیں
انیسِ غمِ دل! مرا ہاتھ پھیلا ہُوا ہے تمھاری
طرف پیش کش میں

میں دیتا ہوں تم کو متاعِ محبت ——— جو ہے
گوہر و تاج سے بھی گراں تر
مگر تم بھی اپنی متاعِ دل و جاں کو
میرے حوالے کرو گے؟
صعوباتِ غم کی کٹھن رہ گزر میں مرا ساتھ
دو گے؟
دمِ واپسیں تک نشیب و فرازِ رہِ زندگی میں
رفاقت کرو گے؟

---

## آسودگی

تمنّا تری ہم نشینی کی ہے
بس اک ساعتِ مختصر کے لیے
کہ اس محنت آبادِ ایّام میں
فراغت نہیں دیدہ ور کے لیے
زمانے کو کہتے ہیں دارالاماں
خطاب اسپِ تازی ہے خر کے لیے

ہر اک فرصتِ عیش ہے بادپا
مزے کس نے رقصِ شرر کے لیے؟
کدورت بسرِ سفرۂ کائنات
مقدّر ہے کام بشر کے لیے

ہوئی جلوہ گر نو عروسِ بہار
سبٹے ارمغاں نکہت و رنگ کے
چھڑے تذکرے بزم و بازار میں
مئے و ساغر و مطرب و چنگ کے
سنبھلتا نہیں دامنِ احتیاط
کہ ہیں جا بجا منظر ارژنگ کے
چلی کوئے جاناں سے بادِ مراد
کھُلے دفتر آہنگ و فرہنگ کے
ذرا اپنے پہلو میں دے مجھ کو جا
کہ گلبن بنیں غنچے اُمّید کے

کریں چاند تاروں کے رستوں میں سیر
سنیں زمزمے سازِ ناہید کے
مذاقِ تحیّر ہو آسودہ کام
کھلیں عقدے تثلیث و توحید کے!

---

# احساس

منتشر گو ہوں، سیلِ رواں ہیں جمہور
لیکن اس عقدہ گہ کا کوئی شیرازہ نہیں
ایک پتلے کے مانند مطیع و منقاد
جس کو نیروئے لکدوب کا اندازہ نہیں؛

ایک ناداں بھی جدھر چاہے لیے پھرتا ہے
کیسا مضبوط بھی ہو حلقۂ زنجیر و عناں
ٹوٹ سکتا ہے فقط ہمتِ یک لمحہ سے
لیکن اس مرکبِ ترساں میں کہاں تاب و تواں!

ذہنِ بوسیدہ میں ہیں سینکڑوں اوہام کے جال
حشر ظلمات کا، افکار ہیں الجھاؤ ہیں
خود ہیں پابندِ سلاسل برضا و رغبت
اپنے ہاتھوں کا کیم جسم پہ جو گھاؤ ہیں

ان کا حق سب ہے، ہے جو ان ارض و سما کے مابین
لیکن اس حسنِ عطا کا انھیں احساس نہیں
کوئی احساس دلائے تو ہے اندیشۂ جاں
"اپنے اجداد کی قدروں کا اسے پاس نہیں"!

○

# پائندہ رہے گا پاکستان

جلندھر میں اسلام کا بول بالا تھا لیکن فرنگی نے ہندو سے مل کر مسلماں کو شہ مات دی

اپنی قسمت میں خانہ بدوشی لکھی تھی

کلاں پرجیاں کی سُہانی فضاؤں کو چھوڑا

کہ آنکھوں سے اشکوں کا سیلاب تھمتا نہ تھا

ئے درماندہ حسرت کی نیش رگِ جاں جو آبا و اجداد کے مسکنوں نے

دم واپسیں ہم کو سونپی

ت۔ و میں کرتے دو ماہ کے بعد ہم سرحدِ پاک پہنچے

تھکے ہارے، بے برگ و بے خانماں، عکسِ خواب پریشاں

شکن در شکن، چاک در چاک، تصویرِ حرماں

اس اندوہ و فرقت پہ بھی میں نے خندہ جبینی سے اپنے نئے خطۂ پاک کا

خیر مقدم کیا، میں نے اس کے ترانے الاپے

میرے بربطِ شوق نے بےخودانہ وطن کی محبت کا اک آتشیں

راگ چھیڑا ——————— :

آفاق میں نغمے گونجتے ہیں
پایندہ رہے گا پاکستان
بہ بزاراں رونق و رعنائی
تابندہ رہے گا پاکستان

یہ مملکتِ نوزائیدہ جسے خونِ جگر سے پالا ہے
یہ نقشِ جمیل جسے ہم نے اپنے ہاتھوں سے ڈھالا ہے
انوارِ سحر کی پھوٹتی لو کا عالم تاب اُجالا ہے

یہ اُجالا رات کی ظلمت کو
پیغامِ صبحِ درخشاں ہے!

اُٹھو اے نیند کے متوالو!
گلشن میں جشنِ بہاراں ہے

وہ کہنہ محل مسمار ہوئے اور ابھری ہے تعمیر نئی
ماضی کے سنہرے خوابوں کی اب ہو نے لگی تعبیر نئی
مناک اندھیرا ختم ہوا اور چمکی ہے تنویر نئی

نئے دور کی آمد آمد ہے
فنکار نئے ، میخوار نئے
تاریخ نے پلٹا کھایا ہے
آثار نئے ، اعصار نئے

پھر عزمِ جواں سے تازہ کریں گے ہم آئین محبت کا
ابنائے زماں کو دیں گے سبق پھر عالمگیر اخوّت کا
ایثار و حق و صداقت کا اخلاص و مہر و مروّت کا

اس آزادی کے پرچم کو
ہر بام پہ ہم لہرا دیں گے

اور پاکستان کی عظمت کو
ہر سمت و سُو پھیلا دیں گے

کُٹیاؤں کے بے نُور دِیوں کو ہم تنویر و ضیا دیں گے
سب سر بفلک ایوانوں کے خونیں فانوس بجھا دیں گے
محرومِ نوا انسانوں کو ہم مژدۂ فکر و نوا دیں گے

یُوں محوِ فکر و تامّل سر بہ گریباں تُم کیا سوچتے ہو؟
وقفِ اندیشۂ بیش و کم افکار میں گُم کیا سوچتے ہو؟
یُوں کھوئے ہُوئے اے دانائے اسرارِ قُم کیا سوچتے ہو؟

اصنامِ باطل کو چھوڑو
زنجیر و سلاسل کو توڑو
انجام سے ہو کر بے پروا
اظہارِ تمنّا سر تا پا
ہر منزل پر شاداں فرحاں
افتاں خیزاں رقصاں جولاں

بے خوف و خطر بڑھتے جاؤ
ہر رفعت پہ چڑھتے جاؤ
اپنی تقدیر سے لڑ جاؤ
اور جینے کی تدبیر کرو

آفاق میں نغمے لہرائیں
پائندہ رہے گا پاکستان
بہ ہزاراں شوکت و زیبائی
تابندہ رہے گا پاکستان

---

# آئینہ

عجب انداد کی حامل ہے طبیعت میری
خود مجھے اپنی اِس افتاد پہ حیرانی ہے
مجھ کو تقدیر نے بخشا ہے مزاجِ رنگیں
مری تخییل میں نغمات کی جولانی ہے

مری باتوں سے مری زمزمہ آرائی سے
اکثر احباب نواسنجِ فغاں ہوتے ہیں
ان کو شکوہ ہے کہ گفتار کی پہنائی سے
ان گنت معنیٔ سیّال رواں ہوتے ہیں

ذوقِ انگیز اشاروں کا سمجھنا مشکل
میرے اظہارِ مطالب میں ہیں صدہا خم و پیچ
مرے افکار میں دوشیزگیِ نکہت ہے
جس کے آگے چمنِ صبح کی شادابی ہیچ

بارہا رندوں کو تلقینِ مجسّم بن کر
میں نے سکھلائی ہے پابندیِ آدابِ جنوں
کبھی کھولے ہیں جو اسرارِ طلسمِ گرداں
تو نگوں سار ہُوا اہلِ خرد کا افسوں

مری صنعت سے مرے بوقلموں حیلوں سے
ہو گیا ایک زمانہ مرا صید و نخچیر
کتنے اربابِ نظر میرے ستائش گر ہیں
حلقہ در حلقہ ہُوا دامِ فریب و تزویر

کتنے نیرنگ بہ آغوش ہیں میرے احوال
میری طبعِ متلوّن میں نہیں رنگِ ثبات
مَیں نے مغلوبِ گماں رکھا ہے ان لوگوں کو
مجھے کہتے ہیں جو درویشِ ملوکانہ صفات

آہ یہ سادہ منش لوگ مگر پا نہ سکے
کہ ان انوار میں ظلمت کی بھی آمیزش ہے
جن نگاہوں سے کہ تقدیس کی لو پھوٹتی ہے
ان میں اہرمن و یزداں کی بھی آویزش ہے

کون جانے کہ حجابات کا یہ دلدادہ!
جلوۂ حُسنِ دلارا کا پرستار بھی ہے
ادّعا ہے جسے پاکیزگیِ داماں کا
دامن آلودہ بھی ہے اور ہوس کار بھی ہے

کون محرم مرے کردار کے اس پہلو کا ؟
کہ مری بات میں ابہام بھی ایہام بھی ہے
کون واقف کہ یہ ایثار و غنا کا داعی
صرف خودبیں ہی نہیں خودسر و خودکام بھی ہے

سوچتا ہوں کہ یہ انداز نبھے گا کیونکر ؟
کیونکر اس کشمکشِ جاں سے رہائی ہو گی ؟
کیسے سلجھے گا یہ افکار و حوادث کا تضاد ؟
کیسے ظلمات میں پھر شعلہ نوائی ہو گی ؟

رخِ تشبیہ و کنایہ سے حجاب اُٹھ جائے
ہو نہ جائے کہیں اسرارِ نہاں کی تشہیر
کب تک آخر عملِ کوتہ و افکارِ دراز
کر ہی لوں ہو سکے گر فکر و عمل کی تطہیر

مجھے انکار نہیں حُسنِ عمل سے لیکن
دل و جاں ہیں کہ ادھر مایل و آمادہ نہیں
لے ہی جاتا ہے انھیں جاذبۂ گمراہی
دشتِ وحشت میں جہاں رہگزر و جادہ نہیں

خانہ برباد خیالات کی شور انگیزی
ہائے بیچارگیٔ صبر و قرار و تمکیں!
بزمِ عالم میں طرح طرح سے بہلاتا ہُوں
نہیں ہوتی مگر اس ذوقِ نظر کی تسکیں

حرفِ اخلاص و صفا لب پہ مگر دل میں وہی
خانماں سوزیٔ ناموس دلیقیں ہے کہ جو تھی
میں نے ہرچند کہ تغییر کی کوشش کی ہے
وہی کیفیّتِ ناشاد و حزیں ہے کہ جو تھی

عرصۂ دہر میں ہر گام پہ پابندی ہے
کتنے آداب گراں بار سے مجبور ہوں میں
کیوں بکھرتی نہیں خورشیدِ سحر کی کرنیں؟
کب سے اس گنبدِ ظلمات میں محصور ہوں میں

---

روز و شب کا کارواں قطعِ منازل کر چکا
یا ابھی رخشِ تگاور ہو رہا ہے تازہ کار؟

موجِ نیساں کا ہیولیٰ ہے غبارِ رفتگاں
مرقدِ شب سے ہوتی ہے صبحِ تازہ آشکار

ساغرِ دوشینہ مینائے سحر میں ڈھل گیا
جادۂ بزمِ صبوحی بن گیا تارِ خمار

ہو چکا اے خفتگاں! خورشیدِ تازہ کا طلوع
نالۂ شب گیر کی لیکن وہی ہے گیر و دار

کون اقصائے جہاں میں معدلت گستر ہوا؟
حد سے گزری نخل بندانِ چمن کی تار و مار

ملّتِ مرحومہ ہے خو کردۂ عہدِ عتیق
بندگاں مسکین و رسوا، خواجگاں عالی تبار

جوہرِ ادراک ہیں اغیار بازی لے گئے
ہم یہی کہتے رہے ماحول ہے ناسازگار

جن کی ہر موج نفس خورشیدِ عالم تاب تھی
آج ان کے بام و در ہیں اور شبِ تاریک تار

جن کے دم سے انجمن میں شور نوشانوش تھا
آج ہیں ماتم گسارِ گردشِ لیل و نہار

جرأتِ رندانہ کا مرہون ہے عرفانِ ذات
چاک ہے جمہور کے ہاتھوں قبائے شہریار

چُھپ گیا اس شاہدِ مقصود کا جلوہ کہاں
حوصلہ تمکین دشمن دل شہیدِ انتظار

اب نکل کر رنگ و بُو کے ریشمیں پیچاک سے
آ کریں کشتِ وطن کو خونِ دل سے آبیار

کچھ جلالِ کبریا سے اکتسابِ فیض ہو
چشمِ نم کی داستاں کب تک کہیں گے باربار

سالِ نو سے آ کریں تجدیدِ پیمانِ وفا
کشتگانِ عشق کی ہر شے ہے وقفِ یارِ غار

یوں رہیں کب تک دُردی کشانِ بزمِ مے
سائنگیں ہی ڈال لیں میخانے کو مستانہ وار

دشت میں آوارہ اِک مشتِ غبارِ ناتواں
یا تو منزل ہو سراپا، یا چراغِ رہ گزار

تیری فطرت مایہ دارِ لولوئے لالا بھی ہے
کر اسے بطنِ صدف کو چیر کر آئینہ کار

تُو نے سیکھا ہے فقط اک آیۂ سوز و گداز
بے کراں ہے اے سخن ور! قدرتِ پروردگار

تیرے نغمے کتنے کم کوش و تنک پرواز ہیں
کس قدر محدود ہے حسن و ہوس کا کاروبار

فکر سے وابستہ تہذیب و تمدّن کا فروغ
فکر کی صیقل گری سے چوبِ سحر ذوالفقار

جدّت و ابداع سے پاتا ہے فن نشو و نما
مانگتی ہے خونِ دل تہ بندیِ نقش و نگار

جزر و مد رکتا نہیں سرچشمۂ فیضان کا
اکتسابِ فیض ہے پابندِ ظرفِ مے گسار

ہر طرف آفاق میں بیتابیِ اظہار دیکھ
دانہ دانہ لذّتِ تخلیق سے ہے بیقرار

حسن ارزاں پھر متاعِ گرمیِ بازار ہو
تیری خوشبو سے خجل ہو نافۂ مشکِ تتار

کھینچ اپنے مُوقلم سے نقش ہائے رنگ رنگ
پیکرِ تصویرِ عالمِ تاب ہو خورشید وار

لحنِ داؤدی بھی ہو آہنگِ رستاخیز بھی
ممکناتِ زندگی کا شعر ہو آئینہ دار

ارضِ پاکستان ہو آفاق میں والا گہر
سلکِ مروارید گردوں اس کے طالع پر نثار

خالدؔ و فاروقؔ کی یادوں کو پھر تازہ کریں
خالقِ تقدیرِ عالم ہوں گدائے خاکسار!

---

○

# مکالمہ

"یہ ناتواں جو سرِ رہگذار بیٹھے ہیں
قمارِ زیست میں سب داؤ ہار بیٹھے ہیں

ستیز گاہ سے روپوش و رُوسیہ ہو کر
نجانے کس لیے اب سوگوار بیٹھے ہیں

رمِ حیات کی گرمی نہیں رگ و پے میں
اسیرِ کشمکشِ انتظار بیٹھے ہیں

انھیں گلہ ہے اگر، ہو، گلے سے کیا ہوگا
یہ لوگ اپنا زمانہ گزار بیٹھے ہیں

حریف گردشِ لیل و نہار ہو نہ سکے
شکست خوردہ ہیں سینہ فگار بیٹھے ہیں

جب آئے بزمِ شبانہ سے نامراد آئے
سپیدہ دم یہ مجسّم خمار بیٹھے ہیں

فریب کھا گئے آخر نگاہِ پُرفن سے
یہ ہوشیار جو دیوانہ وار بیٹھے ہیں

یہ تیز گام بڑے عزم لے کے اُٹھّے تھے
پر آج کاکلِ گیتی سنوار بیٹھے ہیں

بساطِ دہر پہ اس طرح مات کھائی ہے
نشاطِ رُوح کا سرمایہ ہار بیٹھے ہیں"

تِرے حریمِ طرب میں نزولِ مستی و کیف
نوائے بانوئے ناہید و نغمۂ زہرہ

بتانِ سیم تن و لُعبتانِ زرّیں تاج
زمیں پہ قافلہ اُترا ہو جیسے انجم کا

مآلِ ذوقِ نظر تجھ پہ آشکار نہیں
تری ہوس کو ہے صہبائے خام کا سودا

شکست و فتح تو معیارِ ذوق و شوق نہیں
شکستہ پا ہیں تو کیا حوصلہ نہیں ہارا

ہمیں ملا ہے جہاں سے جہاں کا سوز و گداز
اسی تڑپ سے رہیں گے ہمیشہ شعلہ نوا

برہنہ سر تو ہیں پر ہیں رقیبِ گردشِ دہر
یہ خاکسارِ جہاں ، بے نوا ، دریدہ قبا

ہمارے جیب و گریباں ہیں چاک، چاک سہی
ہم اپنے جیب و گریباں کے چاک سی لیں گے

حیات تلخ سہی، نوشِ انگبیں نہ سہی
ہمارے کام و دہن دُردِ زیست پی لیں گے

حریر و خز و دیبا کی آرزو ہی نہیں
ہمیں تو جینا ہے خاشاک و خس پہ جی لیں گے

چراغِ راہگذر بجھ چکا ہے، بجھنے دو!
دل و نظر کے چراغوں سے روشنی لیں گے

رہِ وفا میں ہر گام ہیں نشیب و فراز
بڑھے لگے تو نشیبوں کو پاٹ ہی لیں گے

حصارِ ظلم کی دیوار سخت ہے لیکن
لگے رہے تو یہ دیوار چاٹ ہی لیں گے

نشاطِ فکر و عمل کی جنوں نوازی سے
غمِ جہاں کے کڑے کوس کاٹ ہی لیں گے

ہمارے جیب و گریباں ہیں چاک، چاک سہی
ہم اپنے جیب و گریباں کے چاک سی لیں گے"

---

○

# اوّلِ شب

اک شہرِ شب خاموش ہیں
اک عالمِ مدہوش ہیں
قلبِ حزیں کی دھڑکنیں
جب پُرسکوں ہو جاتی ہیں
اور پہلوئے بے خواب ہیں
تھک ہار کر سو جاتی ہیں
دُور آسماں پر چاند بھی
تاروں کے مرمر زار ہیں

محجوب آب و تاب سے
کرنوں کا برساتا ہے نور
جب ہر طرف خوابیدگی
زُہرہ کے نغمہ زار سے
نوریں ردا کی شکل میں
آتی ہے اور چھا جاتی ہے
اس وقت میرے ذہن میں
جلتی ہے اک دیپک کی جوت

گزرے ہوئے ایام کے
کچھ گنگناتے قافلے
آکر جلاتے ہیں دیے
اور اپنے بچپن کی حسیں
اُجلی سنہری یاد میں
یک لخت کھو جاتا ہوں میں
نقش و نگارِ رنگ سے
فردوس بر رُوئے زمیں
اِک نو شگفتہ نو نہال

گلبرگ پیکر، خورد سال
مثلِ غزال خوش خرام
چابک سوارِ صبح و شام
حسنِ خجستہ کام سے
سرمایہ اندوزِ بہار
فطرت کے اسرارِ دروں
جس کی فطانت پر نثار
سود و زیاں میں غوطہ زن
ہونا ابھی سیکھا نہ تھا
جب مصلحت کے داغ سے
دامن مرا میلا نہ تھا

کیا دور تھا طفلی کا دور!
سوزِ نفس سے گرم تر
موجِ سحر سے نرم تر
لیکن مرورِ وقت پر
اے دل! کیا ہے تو نے غور؟
کیا میرے لب بینا زباں

اب بھی فریبِ وقت سے
ہیں مصلحت نا آشنا؟
کیا توتلے اظہار کی
باقی رہیں وہ بے باکیاں؟
کیا اب بھی دیکھا ہے کبھی
خورشیدِ عالم تاب کو
آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر
جیسے لڑکپن میں اسے
تم دیکھتے تھے بارہا؟

اے چاند! اے جوئے رواں!
تیرے چمکتے چہرے میں
ہے کس قدر میٹھا سکوں!
جادو بھری گمبھیرتا
اے آسماں کے دیوتا!
اس سوچ اس احساس سے
افسردہ ہو جاتا ہوں میں
تھک ہار کر کچھ دیر بعد

یادوں کی چادر اوڑھ کر
خوابوں میں کھو جاتا ہوں میں
اکثر شب خاموش میں
کرنوں کی نرم آغوش میں
رس پی کے سو جاتا ہوں میں!

# رانی باغ (حیدرآباد)

ملکِ نشاط ، شہرِ طرب ، کوچۂ مراد
ذوقِ جفا طرازیِ خوباں سے لالہ زار

اک نو بہارِ ناز کی مشّاطگیِ ناز
اوراقِ کاخ و کو کے حواشی سے آشکار

مصروفِ بند و بست تھے ایّام فرودیں
گلنار تھے نہالِ تمنّا کے برگ و بار

سطحِ زمیں پہ ساحتِ گردوں کا تھا گماں
اک کاروانِ گُل تھے پری چہرگاں نگار

ایسے میں ایک شام جو نکلے پئے خرام
مستِ مئے شبانہ و سرگشتۂ خمار

چھیڑتے چھیڑاتے کنجِ چمن میں پہنچ گئے
رخشِ صبا بھی جس کی لطافت سے داغدار

فیضِ نمو سے خوشۂ پرویں تھی گُل زمیں
پھولوں سے زرنگار تھا دامانِ شاخسار

کچھ پھول چُن کے زینتِ داماں بنا لیے
وہ پھول جن سے لعلِ بدخشاں بھی شرمسار

خورشید وار، دستِ حنائی کے لمس سے
بیدار ہو گئے گُل و ریحان و کوکنار

کچھ اور بڑھ گئی جو خم کاکل کی برہمی
کچھ اور تمتما اُٹھے دہکے ہُوئے عذار

مژگاں کے زیرِ سایہ غمِ آرزو تپاں
کیفیّتِ بدن میں رگِ تاک کا فشار

اِک جنسِ عجز جس کی بہا دولتِ فراغ
اِک نیم ناز جس پہ زرِ زندگی نثار

گلگشتِ ناز سے جو روِش باغ باغ تھی
اُگتے ہیں اس مقام پہ لالے جگر فگار

شرمندہ تن سے تھا شبِ مہتاب کا فروغ
جن سے خجل تھی مخمل، وہ خوابۂ بہار

جن میں بسی ہوئی ہے ترے سانس کی شمیم
جن میں رچا ہُوا ہے ترے جسم کا خمار

یُمنِ قدم نے جن کو زرِ ناب کر دیا
اب تک ترس رہے ہیں کسی کو وہ رہ گذار

اعجاز تھا کرشمہ تھا کوئی طلسم تھا
جذب گریز پا کے تعاقب میں بے قرار

دیوانہ وار پھرتا ہے اس سرزمین پر
سرخیل عاشقاں ، مئے دوشیں کا لائے خوار

یادوں کے باسی پھولوں سے دامن بھرے ہوئے
وحشت خرام ، دستہ اندوہ انتظار

مجنوں سے ملتا جلتا کوئی خانماں خراب
غالب کے نام کا کوئی آوارۂ دیار!

---

# در عنفوانِ جوانی .....

کبھی لمسِ سرِ مضراب سے نغمات کا سیل
پھُوٹ بہتا تھا ترے بربطِ مستانہ سے
جب گراں باریٔ جذبات سے بیخود ہو کر
پھُول۔ انگارے نکلتے لبِ دُردانہ سے

خواب آلوُد نگاہوں کے حیا بار پیام
دلِ بیتاب کی دھڑکن کے امیں ہوتے تھے
خلوتِ ناز کے سرجوش خماریں افسوں
کتنے بیگانے مگر کتنے قریں ہوتے تھے

دل خیاباں تھا ترے جلووں کی آرائش سے
تیری خوشبو سے مہکتا تھا جنوں کا صحرا
گردشِ شام و سحر رُک سی گئی تھی شاید
سحرِ بابل بھی ترے سامنے شرمندہ تھا

وُہی دل ہے وُہی مضمونِ وفا ہے لیکن
جو شکن کاکلِ پیچاں میں ہے برہم تر ہے
لبِ شکر خند باندازِ مدارا ہے فقط
وُہ نوازش کہ دلِ زار پہ تھی کم تر ہے

وُہ نظر جس نے سرافراز کیا تھا مجھ کو
آج کہتی ہے کہ رُسوائے سرِعام نہ کر
بھول جا عہدِ تمنا کی بہاریں یادیں
تھا وُہ اک خواب۔ نظارہ مجھے بدنام نہ کر

نشۂ بادۂ احمر میں نہ سوچا مَیں نے
ٹُوٹ جائے گا ترے مرمریں جلووں کا حصار
آشنا یا نہ پُر اسرار نگاہوں کا طلسم
کبھی ہو جائے گا سر جادۂ نسیاں کا غبار

مَیں نے چاہا بھی اگر تُجھ کو بہ نادانیٔ شوق
جرأت آموزِ تمنّا تھی تری پرسشِ ناز
نہ رہا حرفِ جنُوں حدِّ ادب کا پابند
لبِ وارفتہ کی لرزش سے ہُوا تھا آغاز

حُسن پُرکار تھا آخر متلّون نکلا
عشق سودائی تھا یک دانۂ دل ہار گیا
آج اس دل پہ ہے الزامِ فریبِ وحشت
جو تری جلوہ گہِ ناز سے خُونبار گیا

میں ان ایامِ چراغاں کو بھلا دوں کیسے؟
کہیں پھونکوں سے چراغِ گلِ تر بجھتا ہے؟
صلۂ جرمِ تمنّا ہے دوامِ کلفت
ملتہب ہو کے کہیں سوزِ جگر بجھتا ہے؟

گو مرا شوق تری بزم سے ناکام آیا
اور ناکامی کے احساس سے دلگیر بھی ہے
پھر بھی ممنون ہوں اے جلوۂ رم آمادہ!
اس میں اک شائبۂ خوبیٔ تقدیر بھی ہے

تیرے افسونِ نگاریں نے بعنوانِ گریز
دل کو احساس دیا آنکھ کو بینائی دی
میرے افکارِ تنک مایہ کو رفعت بخشی
مرے وجدان کو آفاق کی پہنائی دی

سُلگ اُٹھتی ہیں تری یاد سے ویراں راتیں
کہکشاں تاب ہے محفل مری تنہائی کی
کتنا مشکل تھا غمِ عشق سے جانبر ہونا
دلِ پُرخوں نے غمِ جاں کی پذیرائی کی

شوق کو تشنگیٔ کام و دہن ہے مہمیز
ناتمامی سے عبارت ہے کم و کیفِ شہود
زخمۂ درد سے کھلتا ہے گلِ نغمۂ کیف
کیمیا بنتا ہے تپ تپ کے مسِ خامِ وجود

---

# واسوخت

یہ کس مغنّیِٔ آتش نوا نے چھیڑ دیا
افق کے پار کہیں زمزمہ تمنّا کا؟

اِک ارتعاش ہُوا دل میں جب یہ کیفِ تمام
فضا میں نغمۂ اندوہگیں بلند ہُوا

یہ کس کا حُسنِ مجسّم سوال ہے پھر سے:
ہجومِ نغمہ و گُل میں تو مجھ کو بھُول گیا؟

نشاطِ رفتہ کی موہوم رہگزاروں میں
پکارتی ہے کسے بوئے نرگسِ شہلا؟

یہ کس کی تمکنتِ ناز منفعل ہو کر
ادائے شرم سے کہتی ہے ماجرا دل کا؟

کہاں یہ کھو گئی تاثیر چشمِ پُر فن کی ؟
کہ اب نہ ذوق طلب ہے نہ امتحانِ وفا۔

مرے سکوت سے کیوں اے بہشتِ نظّارہ!
رہینِ یاس ہے تیرا جمالِ روز افزوں؟

حکایتِ غم و اندوہ خوشگوار نہیں
وگرنہ کیفیتِ قلب تجھ سے کہہ بھی دوں

وہ رنگ و نُور میں ڈُوبے ہُوئے جمیل نقوش
وہ تیرے جسم کے رنگین و مرمریں افسوں

تری عمیق نگاہوں کے وہ فسانۂ شوق
بلیغ و دلکش و مبہم، لطیف و گوناگوں

تری لطافت و سطوت، نزاکت و تمکیں
وہ التفات و تغافل کے جلوے بُوقلموں

حسیں لبوں میں مئے ناب و آتشیں کا سرور
گداز بانہوں میں تسکینِ اضطرابِ دروں

اِک التجائے خفی، اِک ادائے اِستر حام
تری نگاہ کے خاموش اَن کہے پیغام

حدیثِ راز کی سرمستیوں میں کھوئی ہوئی
وہ قربتوں کی حلاوت وہ عیشِ برق خرام

یہی اثاثہ ہے میرے دیارِ حرماں کا
متاعِ عشرتِ آغاز و حسرتِ انجام

اسی سے روشن و رنگیں ہے شامِ غم اے دوست
اسی سے مجھ کو گوارا ہے کلفتِ ایّام!

تو میری چپ کو سمجھتا ہے رنجشِ بے جا
میں سوچتا ہوں کہ تیرا جمال رسوا ہے

لطیف و شوخ ہیں حسنِ ملیح کے انداز
پر ان سے خواہشِ تحسینِ عام پیدا ہے

سپردگی بھی تلوّن بھی برہمی بھی ہے
ادا ادا میں نئی رمز ہے اشارا ہے

گلِ شگفتہ فغاں سنج ہے کہ تیری نگاہ
فریب خوردۂ رنگینیٔ تماشا ہے

وہ پاسدارئ ناموسِ خلوتِ محجوب
نکل کے نافۂ آہو سے مشکِ صحرا ہے

ترے جمال کے پرتو سے جو گُل افشاں تھی
وُہ سوز و ساز کی محفل چراغِ کشتہ ہے

تُو دل نواز ہے پر تیرا حُسنِ بزم آرا
وفا کی جنسِ گرامی سے ناشناسا ہے

نہ ڈھونڈھ مجھ کو گلستاں کے کنجِ خلوت میں
کہ دل پذیر نہیں تیرا عشوۂ پرکار

جہاں پہ تھیں ترے جلووں کی نزہتیں آباد
جہاں پہ خُلد بداماں تھے سیمگوں انوار

وہ رقص گاہ و شبستاں میں نُور سے محروم
وہ مرغزار و خیاباں میں وحشتیں بکنار

چراغ بُجھ گئے، خاموش ہو گئے فانوس
اُلجھ کے رہ گئے تیری نگاہ کے اسرار

ربابِ عیش و طرب پر ترانہ سنج نہ ہو
کہ جاں نواز نہیں تیرا نغمۂ سرشار

نہ پُوچھ جنّتِ گم گشتہ کی بہار اے دوست!
بہارِ جنّتِ گم گشتہ ہے خزاں آثار

غمِ حیات کی راہوں میں گام فرسا ہوں
کہ ساز گار نہیں مجھ کو نزہتِ گلزار

حریمِ شوق میں اب میرا انتظار نہ کر
نگاہِ ناز کو منت کشِ خمار نہ کر!

---

# ذکر و فکر

یاد ایام کہ تھے لالہ رخوں سے پیماں
ہائے وُہ جوشِ بہاراں وہ جنوں کے ساماں!

گنگناتے ہُوئے لمحات کا پُر سوز سرود
عشرتِ صحبتِ خوباں کا گدازِ پنہاں

دیدہ و دل کے بدلتے ہُوئے دوش و امروز
خلشِ سوز دروں کے متغیّر عنواں

منزلیں بے خودی کی ، مرحلے رسوائی کے
قربتِ سنگ و جبیں ، وصلتِ جیب و داماں

خالِ مشکیں سے کبھی رخصتِ صبر و تمکیں
نقدِ ایماں کبھی رعنائیٔ قد پر قرباں

کبھی سودا خمِ کاکل کی گرہ گیری کا
کبھی آشوبِ جگر ، شوخیٔ چشمِ حیراں

ہر دو جانب کبھی بیگانہ وشی کے انداز
کبھی مدہوشیٔ آغوش میں یک پیکر و جاں

کاروبارِ ہوس و شوق کے چرچے دن رات
کبھی نوشِ لبِ لعلیں ، کبھی نیشِ مژگاں

شعلۂ مرکبِ شب تاب و چراغِ شبِ ماہ
یعنی ہر گام پہ فانوسِ جمال افروزاں

اب بھی یاد آتے ہیں اکثر شبِ تنہائی میں
دوش و بازو پہ کسی شعلہ بدن کے احساں

ہائے کیا دن تھے کہ آباد تھا ویرانۂ دل
حاصلِ عمرِ رواں تھے وہ مہ و سالِ جواں

اب بھی ہو سکتی ہے آرائش کاشانۂ دل
اب بھی مائل بہ کرم ہیں لب و رُخسارِ بتاں

بسکہ دل سوز ہیں اب بھی یہ حکایاتِ جنوں
وُہ جگر کاوی و سوزِ دلِ مرحوم کہاں؛

ذوق پرور نہیں افسونِ خد و خال کا ذکر
نکہتِ پیرہن و آتشِ سیّال کا ذکر

بھڑک اُٹھے نہ کہیں آتشِ رفتہ پھر سے
پھر کیا تُو نے کسی شوخِ جواں سال کا ذکر

توسنِ شوق نئی راہ پہ پیل نکلا ہے
آ نہ جائے کہیں اس جادۂ پامال کا ذکر

اور بھی فرصتِ ہستی کے ہیں مصرف کتنے
ہم نشیں چھیڑ نہ گزرے ہُوئے احوال کا ذکر

آشنا ہوں نئے نغموں کے بم و زیر سے گوش
کیوں نہ چھیڑیں نئے سرگرم نئے سرتال کا ذکر

کب سے بے لذّتِ پروازِ ہیں مرغانِ اسیر
آ کریں سوختہ جانوں سے پر و بال کا ذکر

ذوقِ باغی ہے روایاتِ گل و بلبل سے
کون سنتا رہے ماضی کے فرو فال کا ذکر؟

غمِ گیتی غمِ جاناں سے کہیں بہلا ہے
آہ یہ رنجِ گراں جس کا مداوا نہ ہُوا!

عرصۂ جہد و طلب میں غمِ محرومی کا
یادِ ایّام سے درماں کبھی ہو گا نہ ہُوا

عارض و لب کی حلاوت سے بھی چاہا اکثر
کبھی تدبیرِ الم ہو مگر ایسا نہ ہُوا

ذکرِ محبوب سے کیا دل کی تسلّی ہو گی؟
وصلِ محبوب سے بھی درد کا چارا نہ ہُوا

کس طرح باندھے کوئی حُسن سے پیمانِ وفا
حُسن ہی جب سپرِ ضربتِ تیشہ نہ ہُوا

ان سہاروں سے مٹی پر نہ مٹی تلخیِ زیست
شوق کس کس طرح اس کوچے میں رُسوا نہ ہُوا!

حُسن و اُلفت کی حکایات دلآویز سہی
لیکن ان سے کبھی آساں غمِ فردا نہ ہُوا

آج رگ رگ میں ہے بیتابیٔ احساسِ نو
آتشیں لذتِ تخلیق سے ہیں کوہ و دمن

دیدہ و دل کے حجابات کہن چاک ہُوئے
فکر و احساس نے اوڑھا ہے نیا پیراہن

رات کی تیرہ فضا اس سے پگھل جائے گی
نُورِ خورشید سے رنگیں ہے سحر کا دامن

لیکن آثارِ صنادیدِ کہن باقی ہیں
تشنۂ خُوں ہے ابھی کشمکشِ دار و رسن

قصۂ غم اسی عنواں سے بیا جاتا ہے
خونچکاں ہے وہی اندازِ بوئے گلشن

وہی صیاد کمیں گہ میں وہی دانہ و دام
وہی واماندگیٔ شوق ہے مقسومِ چمن

وہی افسوں ہیں وہی حیلہ گری کے شبخوں
دشتِ تاتار میں حیراں ہیں غزالانِ ختن

نغمہ و شعر ہیں پابستۂ زنجیرِ جنوں
خون آشام ہے پامالیٔ سرو و سوسن

وادیٔ زر میں سراسیمہ ہے عذرائے ادب
کوئے تزویر میں آشفتہ ہے زرتیشۂ فن

جزر و مد بربطِ گیتی کے حزیں نغموں کا
میرے آئینۂ افکار میں ہے عکس فگن

شعلہ زن ہے رگِ الفاظ میں خونابِ جگر
تجربہ گاہِ حوادث میں پلا ہے مرا فن

کب تلک کرتے رہیں مدحِ اسالیبِ قدیم؟
وائے بر شیوۂ فرسودۂ ابنائے زمن!

کب تلک شاہدِ نغمہ پہ سلاسل کی گرفت؟
کب تلک قسمتِ افکار ہیں زنداں و کفن؟

عرصۂ دہر میں نغموں کو پر افشاں کر دیں
لیلیٰ شعر کی زُلفوں کو پریشاں کر دیں

ذوقِ تخلیق سے کر لیں نئی دُنیا تعمیر
شوقِ تجدید سے صحرا کو گلستاں کر دیں

بخش دیں ذرّۂ ناچیز کو خورشید کا سوز
گلِ پژمردہ کو رشکِ دُر و مرجاں کر دیں

حُسن کاری کو کریں قدغنِ بے جا سے رہا
اور فن کار کو تقدیر بداماں کر دیں

بزمِ آفاق میں برپا ہوں وہ اقدارِ حیات
پھر سے جو عظمتِ انساں کو نمایاں کر دیں

یادِ ایّام کے جادُو سے نکل کر خالدؔ
زورِ کردار سے افلاک کو رقصاں کر دیں!

---

○

# بہار و خزاں

## بہار آئی

مشامِ جاں کو خوشبوئے نگار آئی
سنہری کونپلیں پھوٹیں
در و دیوار پر بیلوں نے تانی اہریا چلمن
بھرے پھولوں سے خوبانِ چمن کے شبنمی دامن
ہوائیں گنگناتی ہیں بجاتے ہیں درخت ارگن

کراں سے تا کراں شاداب فصلیں لہلہا اٹھیں
تشکر سے نگاہیں ڈبڈبا کر مسکرا اٹھیں
اُمیدیں لگ بھی پیشانیوں کی تمتما اٹھیں
سرِ صحرا سمن زاروں کا گلزاروں کا منظر ہے
زمیں کا چپہ چپہ رشکِ اوراقِ مصوّر ہے
کسانوں کی کٹھن کڑیل مشقت بارآور ہے

(مشیت رُز اوّل سے اولوالعزموں کی یاور ہے)

بساطِ فرش پر سبزے کی سج دھج روح پرور ہے
زمیں سے نافہ نافہ چھوٹتی مہکاریں کھو کر
جواں جذبات کی ہلچل سے سرمستِ نوا ہو کر
فضاؤں میں تمھارا نغمہ لہرایا

گرسنہ چار پاؤں نے وُہ سبزہ کھا لیا سارا
درانتی کے تریص و تیز دانتوں نے
زمرّد فام فصلوں کو چبا ڈالا

بپا ہے غلغلہ ہیمنت رُت کی آمد آمد کا
خزاں آئی
اور آتے ہی لباسِ رنگ و بُو کو نوچ کر اس نے
چمن کے سبز پوشوں کو سراپا کر دیا ننگا
(بھری محفل میں خوش قامت ہُوتے رُسوا)
زمستاں کی اداس افسردہ کہرآلی فضاؤں میں
بدن کو چیرتی بے مہر برفیلی ہواؤں میں
تمھارے آتشیں نغموں کی مستانہ نوائیں
اب بھی اُبھریں گی؟

# اختر شناس

نگار خانہ ہے سطحِ سپہرِ مینائی
ہر ایک شے ہے مشیّت کی رمزِ عقدہ و راز
ہجومِ فکر سے دل مثلِ موج لرزتا ہے
کہ شیشہ نازک و صہبائے آبگینہ گداز
اسیرِ علّت و معلول ہے نمودِ ہُنر
کشودِ بابِ ظفر کی کلید ہے تگ و تاز
ہے کوہکن کے لیے زندگی عذابِ الیم

بفیضِ جلوۂ شیریں، نگاہِ پُر فن میں
ہزار لعبتِ رنگیں، ہزار پیکرِ ناز
اُٹھے جو مسندِ مرمر سے بر فگندہ نقاب
اُبھرنے دبنے لگے نیم رس نشیب و فراز
زمیں بچھاتی ہے قدموں میں فرشِ لالہ و گل
سپہر بُنتا ہے اطلس سپیدِ وسادۂ ناز
کھلا جو ضربتِ تیشہ سے بابِ بوقلموں
قطار بستہ بیولے جھکے برائے نیاز
حریمِ حُسن کا پردہ عجب اُلٹتی ہے
کسی کا رازِ دروں آشکار ہوتا ہے
فقط نگاہ پہ پڑتا ہے فیصلہ دل کا
دماغ دار نہیں لیتے مشورہ دل کا
نداشیوں کو یہ آتی ہے چاہِ بابَل سے
فسونِ ساعد و ساق و کنار و کاکل سے
کوئی فرشتہ تو مارُوت ہے کوئی ہارُوت
خرد فریب ہے نیرنگیٔ صعود و ہبوط
ازل سے لازم و ملزوم ہیں رجا و قنوط

خدا کے بندوں کی دمساز ہے دعائے قنوت
کہ ہے یہ خاطرِ مجموع و مطمئن کا ثبوت
فرازِ چرخ سے جاری ہے سلسبیلِ سکوت
ورائے حدِّ خرد ہیں لطائفِ لاہوت

ہیں تارے اس طرح آئینہ بندِ چرخ بریں
کہ جیسے عربدے دنبالہ گردِ چشمِ علیل
نسیم جیسے خراماں فضائے گلشن میں
عسس کا جس طرح اندیشہ قلب رہزن میں
کچھ اس سلیقے کی ترتیب انتشار میں ہے
کہ جیسے زُلف کی خوشبو صبا کے دامن میں
کہ جیسے پتّے پراگندہ گھر کے آنگن میں
کہ جیسے غم زدہ سیتا کنارِ راون میں
کہ جیسے ذہنِ مفکّر میں ارتیاب و یقیں
ضمیرِ نغمہ سرا — شاد و مستمند و غمیں
جہاں خیال کے پیکر بنائے جاتے ہیں

تعیّنات کے پردے اٹھائے جاتے ہیں
بہ دست ہائے حنا بستہ بکرِ معنی کو
مئے ظہور کے ساغر پلائے جاتے ہیں
مجسّماتِ صداقت ، بتانِ وہم و گماں
شبانہ روز سنوارے سجائے جاتے ہیں!

یہ دُبِّ اکبر و اصغر ، یہ طارق و جوزا
جنھیں سموطِ لآلی کہیں اگر تو بجا
جواریوں کا دوالی کے جیسے جمگھٹ ہو
کُھلی منڈیروں پہ ہمجولیوں کا جھرمٹ ہو
دوآبہ بست جالندھر کا کوئی پنگھٹ ہو
سہاگ رات کسی کامنی کا گھونگھٹ ہو!
سماں بسنت کا ہے کہکشاں کے ٹاپو میں
کہ شالامار میں تہوار ہے چراغاں کا
مچی ہے چار طرف دھوم رہس لیلا کی
کہ پھاگ کھیلتی ہیں گوپیاں کنہیّا کی

تمام عشوہ و غنج و دلال و بوس و مساس
کہ میگھ دوت میں جیسے خیالِ کالی داس
کنارے گوکل و گنگا کے جیسے جل پریاں
ادائے دلبری سے غسلِ آفتابی کریں
فضا کو عکس رُخ و ران سے گلابی کریں
خمارِ چشم سے ہر شخص کو شرابی کریں
گٹھیلے گندمی پنڈے دمکتے کندن سے
کچوں کے گھاٹ پہ ٹھہریں سفینے جوبن کے
کہ جس طرح کوئی سنجوگتا سوئمبر میں
نگاہِ شوق کو گستاخیوں کی دعوت دے
کہ شیام نام سے رادھا کے من میں جوت جلے!
اودھ کی شام کہ دربار جانِ عالم کا
ہے جس میں ہمہ اندر سبھا کے سرگم کا
اُڑن کھٹولوں پہ جس طرح اپسرائیں ہوں
سنہرے شانوں پہ اُڑتی ہوئی گھٹائیں ہوں
کہ چاہ دل میں پروہت کے دیو داسی کی
میانِ ترک و طلب کشمکش پیاسی کی

بجا رہی ہے پیانو یہ کون مہ بانو؟
دمِ سماع نکلتی ہے جان سینے سے
روایتے بود از لب رحیقِ مختومش
حکایتے بود از رخ شقیقِ نعمانش
برخ نقاب چہ بندد کہ از فروزشِ رنگ!
درُونِ جامہ تواں دید نیز عریانش!

جوان رات میں جذبات جھنجھناتے ہیں
شبوں کے راج دلارے سبھا سجاتے ہیں
نکل کے کیفوں سے شعر و سخن کے متوالے
قلندرانہ پُر اسرار شاہراہوں پر
بیادِ حسنِ بتاں، دُھونیاں رماتے ہیں
کنوارے راز دلوں کے لبوں پہ آتے ہیں
کہیں ترانے بھی طنبورے میں سماتے ہیں؟
بیک پیالۂ مے. حد حجاب بر خیزد!
یہ آسمان بھی دیوانِ شوق و حسرت ہے

ہر اک ستارہ ہے گلزارِ رنگ و رعنائی
ہے آشکار کچھ اس طرح ذوقِ پیدائی
کہ عنفوانِ جوانی کی سینہ زوری میں
ہو چہرہ لال بھبوکا کسی پری رو کا
نسیم جیسے گراں بار اپنی خوشبو سے
مہِ تمام میں منظر جوار بھاٹے کا!
ہر اک ستارے میں آباد ہے جہانِ طلسم
روش روش ہمہ رامش چمن چمن ہمہ رنگ
میانِ شوق و پرستش ہزار ہا فرسنگ
جمالِ یار نہ بخشے اجازتِ اظہار
تو شوق سینے میں اس طرح بے قرار نہ ہو
عناں گسستہ تراز ابرِ نوبہار نہ ہو
حریرِ فکر ہے یوں ہر نورد میں سو رنگ
کہ جیسے ساحلِ دریا پہ لعبتانِ فرنگ

چہ سر نوشت مرا کلکِ کردگار نوشت
خطِ غلامیٔ خوبانِ روزگار نوشت

اگر بہ دل نہ خلد ہر چہ از نظر گزرد
زہے روانیٔ عمرے کہ در سفر گزرد!
نیاں —— وادی و کوہ و کمر ہیں آوارہ
نصر کا لیے در و دیوار گھر تلاش کرے
رہ وفا میں کوئی ہم سفر تلاش کرے
جہاں متاع تمنّا کو خوفِ دزد نہ ہو
بچارہ ایسا کوئی مستقر تلاش کرے
کہ جیسے کوئی فروشندہ عطرِ عنبر کا
پیالہ لے کے گدائی کا کوچہ کوچہ پھرے
کہ جیسے کوئی ادیب اُردوئے معلّے کا
عیارِ طبعِ خریدار دیکھ دیکھ کڑھے
سُنا ہے حیرتیٔ کائنات سے ہم نے
کہ احتیاجِ زرِ ناب کو نہ اس کرے
سمور و سرمہ کو خاکستر و پلاس کرے
پتنگا شمع سے جل جل کے التماس کرے
شہیدِ نازِ کماں دعویٔ قصاص کرے؟
کہ اس جہاں کے کسی چارہ گر کے پاس نہیں

دوائے دردِ محبّت ، علاجِ ذوقِ جمال
کہ لکھ دیا ہے اسے بُو علی نے داء عضال
بیا کہ پردۂ گُل زیرِ ہفت خانۂ چشم
کشیدہ ایم بہ تحریرِ کار گاہِ خیال

مثالِ ما لبِ دریا و حالِ مُستسقی ست
دہند شوق ولے رخصتِ نظر نہ دہند
اگر کہیں سے الہ دین کا چراغ ملے
ارم کی جنّتِ گُم گشتہ کا سراغ ملے
شکنتلا ـــــ کوئی پہلو میں مسند آرا ہو
کوئی رمیکیہ . بربط پہ نغمہ پیرا ہو
نگارِ ارمنی کوئی ، کوئی مادھو بالا
کوئی سلومی و سیفو ، کوئی قلوپطرہ
زمیں پہ بیٹھے ہُوئے خلد کا ہو نظّارہ
طلوعِ شامِ دل آویز وینس و پیرس
ہو جس میں رونق و رنگِ کراچی و لاہور

چلیں بیادِ حریفاں شرابِ ناب کے دور
سلگتے بجھتے جھروکوں سے جھانکتے چت چور
سجل سڈول بدن کام روپ من کے کٹھور
قدم قدم پہ مقابل سجیلے سینہ زور
شکم برنگِ صدف، چھاتیاں نکیلی نکور
کچھ اس قبیل کی نرمی خرام ناز میں ہو
کہ جیسے چوٹ پہ کرتے رہیں ہلکے ہلکے ٹکور
حریمِ حُسن میں انبوہِ آرزو منداں
حضورِ ماہ میں سینہ کتاں ہوں جیسے چکور
ہمیشہ کنگرۂ عرش سے پکارتے ہیں
اطاقِ دل میں یقیں کا چراغ روشن ہو
تو بندگانِ اولوالعزم و تازہ ہمّت کو
یہ اوج گاہِ عطارد ہے ایک گام کی جست

خدا کی دین ہے ادراکِ آگہی مجھ کو
ہے سوز و ساز کا سرچشمہ شاعری مجھ کو

عطا ہوئی ہے ارسطو کی مسند حکمت
نہیں ہے خواہشِ تختِ سکندری مجھ کو
یہی وسیلہ ہے تہذیبِ نفسِ ناطق کا
وہ دے سکے جو ملے مذاقِ نواگری مجھ کو
ثریٰ سے تا بہ ثریا، سمک سے تا بہ سماک
کہاں کہاں لیے پھرتی ہے زندگی مجھ کو۔
میں اپنے طالعِ میموں پہ کیوں نہ ناز کروں؟
ملی ہے ملکِ سخن کی پیمبری مجھ کو!

---

○

# پندِ دانا

بازی تن من کی لگاؤ زندگی کی دوڑ میں
زندگی اک کھیل ہے، کھیلو اسے مردانہ وار

موت سے پہلے کشاکش سے ملی کس کو نجات؟
یہ تماشا گاہِ عالم ہے مضیق گیر و دار

کھٹکھٹاؤ تو کھُلے گا در تمھارے واسطے
زندگی ایمان و عزم و آرزو و انتظار

ثروتِ جاہل ہے دولت، ثروتِ عاقل ہے علم
کون دونوں میں ہے مفلس؟ کس کا زندوں میں شمار؟

ذوالفقارِ دل کو ذکر و فکر سے صیقل کرو
چادر اوڑھو حلم کی، پہنو لباسِ انکسار

حقّ و انصاف و مساوات و مسرت کے لیے
دو اگر دینا پڑے خونِ دلِ تمثال دار!

---

○

# الف، ب

ا : ترے دل میں ہوسِ مدح و ستائش کے سوا
کوئی خواہش کوئی ارمان کوئی خواب نہیں ؟

ب : ہے تو، لیکن میں کوئی رابعہ و للّٰہ نہیں
میں سمجھتی ہوں کہ تسکینِ حواسِ خمسہ
خلدِ موعودہ کی لذّت سے ہے بڑھ کے

ا : کیسے ؟

ب: یہ گگن کھیلتی سرشار و جواں موج نسیم
ہر بنِ مو سے اُمنڈتا ہُوا سیلاب شمیم
یہ تمنّا کی قناتیں یہ محبّت کے حریم
دل انساں کی فتوحات یہ الطافِ عمیم
برملا کہتے ہیں ایسے ایسے!

○

# خوشا روانیٔ عمرے کہ در سفر گزرد

اگرچہ حُسن و لطافت میں کم نہیں لاہُور
ترے نظارے کہاں بھولتے ہیں لائلپُور

قدم قدم پہ حسیں جلوے شبنم افشاں ہیں
نظر نظر سے رواں ایک سیلِ مستی و نُور

غزال دشت کی مانند تیرے کھیتوں میں
نسیمِ نکہتِ مستانہ کی طرح مسرُور

وُہ قُصرات و کواعب وہ لُو بو، مکنُون
نگاہ عشق سے پنہاں، خیام میں مستُور

جسانِ وادیٔ فردوس کا اچھوتا حُسن
فضائے خلد و جناں جن سے سرخوش و مسحُور

اُتر کے عرش سے محوِ خرام ہیں شاید
تمام مرمر و مرجاں، تمام نغمۂ و نُور

کرم نواز، چمن چہرہ و گلبدن شہناز
حجاب و عصمت و عفّت کے پیکرانِ غیوُر

دراز سرمئی پلکیں گھنیری پُراسرار
عمیق نیلی آنکھیں شراب سے بھرپُور

مری نگاہ میں پھرتا ہے سحرِ جالندھر
وہ جلوہ گہ کہ تھی انوارِ حُسن سے معمُور

وہی اٹھان وہی سربلندیٔ انداز
وہی جمیل ادائیں شگفتہ و مغرور

وہ حُسنِ سادہ کی وارفتگی یہاں بھی ہے
وہی نگاہیں ہیں خوابیدہ نرگسیں مخمور

وہی نجوم وہی چاند ہیں یہاں ضوپاش
فرازِ چرخ سے گرتی ہے سلسبیل نُور

سکُوتِ شام کی خنکی ہے کس قدر جاں بخش
فضا میں چھا رہا ہے ایک ہلکا ہلکا سُرور

تری فضاؤں کی پہنائیوں میں کھو جاؤں
سکوں نواز سی تنہائیوں میں کھو جاؤں

اُفق کے پاس دُھندلکوں کی اوٹ میں چھُپ کر
کسی کے حُسن کی رعنائیوں میں کھو جاؤں!

○

نشاطِ نغمہ بھی ہے، مستیٔ خمار بھی ہے
ترے جمال میں رعنائیٔ بہار بھی ہے

نگاہ ناز کی محجوب سحر آگینی
ادب نواز بھی ہے، شوخ و شرمسار بھی ہے

سرور و سُکر کا عالم عجیب عالم ہے
کہ خواب و خمر بھی ہے شعلہ و شرار بھی ہے

تری اداؤں کی نخوتِ رمیدگی واللہ
ہے ایک راز کہ پنہاں بھی آشکار بھی ہے

ستم ہے سادگیٔ چشمِ سُرمہ سا جس میں
وفا کا لوچ، محبّت کا اعتبار بھی ہے

اِک اضطراب اک احساس تشنہ کامی کا
ترے حضُور میں ہیجان بھی قرار بھی ہے

صبا! وُہ سروِ رواں گر ملے تو کہٗ اس سے
کسی کو شامِ الم تیرا انتظار بھی ہے

نہ میرے خندۂ مسرور و مطمئن پہ نہ جا
اک آرزو مرے پہلو میں سوگوار بھی ہے!

کسے بتاؤں گراں جاں ہے اس قدر خالد
کہ عینِ عالمِ مستی میں ہوشیار بھی ہے

---

○

وُہی اندازِ جہانِ گزراں ہے کہ جو تھا
ان نگاہوں سے وُہی راز عیاں ہے کہ جو تھا

وُہی رندوں کی سیہ نوشیِ دُردِ تہِ جام
وُہی نظارہ سرِ کوئے مغاں ہے کہ جو تھا

ہائے اس کیفِ نخستیں کی خمار انگیزی
تری آنکھوں میں وُہی خواب جواں ہے کہ جو تھا

وُہی ترغیبِ تمنّا کی چمن آرائی !
اور پہلو میں وُہی قلبِ تپاں ہے کہ جو تھا

لذّتِ شوق کا انفاس میں نم باقی ہے
مرے سینے میں وُہی سوزِ نہاں ہے کہ جو تھا

انقلابات ابھی گردشِ ایّام میں ہیں
ترے جلووں میں وُہی سحرِ رواں ہے کہ جو تھا

ذوقِ وارفتہ کی اصنام گری مٹ نہ سکی
حائلِ راہ وُہی سنگِ گراں ہے کہ جو تھا

وُہی آشفتہ نگاہی، وُہی صحرا طلبی
وُہی اِک معرکۂ سُود و زیاں ہے کہ جو تھا

---

○

تقاضائے دل و جاں کا کہیں درماں نہیں ملتا
دیارِ درد میں تسکین کا ساماں نہیں ملتا

خرامندہ ہیں میخانے اگرچہ تیری آنکھوں میں
یہاں سے بھی مداوائے غمِ پنہاں نہیں ملتا

تری چشمِ تماشا مست میں غلطاں ہیں افسانے
مگر تمہیدِ الفت کا کوئی عنواں نہیں ملتا

کسی شے کی کمی ہے تیرے جلووں کی نوازش میں
کہ اب وہ والہانہ پن، وُہ ذوقِ جاں نہیں ملتا

ترے انداز کی غارت گری بھی کیا قیامت ہے
کہ نقدِ زندگی و گوہرِ ایماں نہیں ملتا

کمالِ عفّتِ قلب و نظر مقصُود ہے خالدؔ
یہ رُتبہ مِل تو جاتا ہے مگر آساں نہیں ملتا

---

○

فرازِ کہکشاں سے اِک ستارہ سُوئے بام آیا
دل و جاں کو نسیمِ نوبہاراں کا پیام آیا

حیا کے پھول بکھراتا، مہ و انجم کو شرماتا
مرے ویرانۂ غم میں کوئی محشر خرام آیا

محبت کے خیاباں کب سے محرومِ چراغاں تھے
بہت مُدت کے بعد آخر کوئی آتش بجام آیا

ترے رخسارِ تر، ترے لب گلنار و احمر سے
مرا ذوقِ قدح نوشی ہمیشہ تشنہ کام آیا

مرے دردِ تمنّا کو گلہ ہے چشمِ میگوں سے
کہ جو پیغام آیا ناشنیدہ نا تمام آیا

شبستانِ الم کی ظلمتوں میں ایک لرزش ہے
مرے کاشانے میں شاید وہ شوخِ شعلہ گام آیا

ہوائیں ساکت و صامت ہیں دل میں ایک دھڑکن ہے
کسی آزردۂ حرماں پہ پھر ہنگامِ شام آیا؟

---

○

بُوئے نسیم سے، کبھی بادِ شمال سے
کسبِ نشاط کرتا ہُوں تیرے جمال سے

جاں دادۂ لطافتِ ذکرِ حبیب کو
رغبت نہیں فسانۂ جاہ و جلال سے

اس حُسنِ بے حجاب کی شادابیاں نہ پوچھ
گویا کہ بے نیاز ہے فکرِ مآل سے

یہ عیش کاشِ عشرتِ جاوید ہو سکے
پہلو میں دل دھڑکتا ہے خوفِ زوال سے

جل اُٹھتے ہیں حسین دیئے آرزوؤں کے
ایوانِ غم میں آج بھی تیرے خیال سے

گہ گہ مٹاتا ہوں غمِ دوراں کی تلخیاں
یاقوت رنگ ہونٹوں کے آبِ زلال سے

مہتاب وش نکھرتی ہیں افسردہ شوخیاں
اِس چہرۂ صبیح پہ عکسِ ملال سے!

---

○

اِک غم نصیب کو ترے غم سے مفر نہیں
فکرِ جہاں سے مخلصی ہے بھی مگر نہیں

وہ آشنا نگاہ کم آمیز ہی رہی
اس نامراد دل کی دُعا میں اثر نہیں

مژگاں حریفِ کاوشِ ناخن نہ ہو سکیں
سوزش تو ہے پہ لذّتِ زخمِ جگر نہیں

رنجِ گراں کے بوجھ سے تارے بھی تھک گئے
اس ظلمتِ فراق کی شاید سحر نہیں

پھر بھی نہ جانے قلب و نظر منتظر ہیں کیوں؟
مدت سے کوئی سایہ لبِ بام پر نہیں

واماندگیٔ دشتِ تحیّر ہے اور میں
یہ مختصر حیات مگر مختصر نہیں

سینے کی ظلمتوں میں سُلگتا ہے سوزِ عشق
دُھندلی سی ایک یاد کہ نزدیک تر نہیں

صحرائے آرزو میں جرس ہے نہ سنگِ میل
دریائے خاک و خوں ہے تری رہگذر نہیں

---

اس چشمِ مے گسار کی آہستہ نرمیاں!
پھر شعلہ آفریں نظر آتی ہے زندگی

اس شوخ کی نگاہ میں آیاتِ خمریات
شانِ ربودگی میں ادائے سپردگی

پھر عام ہوگئیں ترے جلووں کی نکہتیں
نغمہ طراز ہے ترے قامت کی نازکی

یہ اور بات ہے کہ مرا دل اداس ہے
اب بھی جواں ہے اس قدِ رعنا کی دلبری

تو دل گرفتہ کیوں ہے ابھی رہگزار میں
باقی ہے نقشِ پا کی شفق رنگ روشنی

گرچہ چراغِ منبر و محراب بجھ گئے
ہوتا ہے پھر بھی دل میں چراغاں کبھی کبھی!

---

○

حُسن مغرور بھی ہے مائل بھی
عشق سردار بھی ہے سائل بھی

سرفروشانِ شوق و مستی کو
نغمہ ہے شورشِ سلاسل بھی

جذبِ کامل جو دست گیر ہُوا
تو قریب آ گئی ہے منزل بھی

ایک دل ہے خلوص سرتاپا
ہے یہی زندگی کا حاصل بھی

یہی مشکل تو ہے محبّت میں
کہ یہ آسان بھی ہے مشکل بھی

ہائے اُس جلوے کی خود آرائی!
کہ ہے مستور بھی مقابل بھی

خالدِ زمزمہ سرا چپ ہے
اور اندوہگیں ہے محفل بھی!

---

پھر ترے آستاں پہ لے آئی
کھینچ کر لذتِ جبیں سائی

پیش و پس کو بہائے جاتا ہے
تیرا سیلاب رنگ و رعنائی

کوئی بیکس دعائیں دیتا ہے
وہ تری پرسش و پذیرائی!

پھر سے بیتاب ہے دلِ شیدا
کسی بھولے ہوئے کی یاد آئی

ایک پردہ ہے خود فریبی کا
یہ مرا ذوقِ نغمہ پیرائی
مطلعِ صبحِ نو بہار بنے
اس مجسمۂ حیا کی پیدائی
نظر احساسِ حُسن سے مخمور
لعلِ خوش آب میں مسیحائی
دیدنی ہے ادائے محجوبی
سارے انداز ہیں زلیخائی
آفتِ عقل و ہوش ہے خالد
اس پری رُو کا حُسنِ صحرائی!

---

○

اے چمن آرائے شوق، اے دلِ دیوانہ خو!
ابرِ بہاراں بھی ہے شرحِ غمِ آرزو

کلفتِ واماندگی، لذّتِ آوارگی
ایک بیاباں جو سس، ایک چمن جستجو

حُسن بھی ہے ناصبور، عشق بھی ہے ناصبور
کون رہا غم نصیب، کون ہُوا سرخرو؟

بادِ سحر گاہ نے فاش کیا رازِ گل
نکہتِ برباد سے ہر زہ دراِ سُو بہ سُو

یُمنِ قدم سے غبار، کُحلِ جواہر بنا
خاکِ یمن گوہریں، دشتِ ختن مشک بُو

مصطبۂ راز میں مسلکِ رنداں
بیعتِ پیرِ مغاں، منّتِ جام و سبو

خم کدۂ دل سے ہو بادۂ غم کی کشید
عار ہے اپنے لیے ذکرِ نبات و کدُو

کش مکشِ ذہن سے فکر کی بالیدگی
پرورشِ اشک سے تازہ نوائے گلُو

نالۂ حرماں وہ کیا جس میں نہیں سوز و ساز؟
گوہرِ غلطاں وہ کیا جس میں نہیں آبرُو؟

○

گردشِ سیّارگاں ، دورِ زمان و مکاں
فرصتِ یک دو نفس ، معرضِ سود و زیاں

رونقِ بزمِ جہاں صبحِ نخستیں سے ہیں
عشق کی دل سوزیاں ، حسن کی سرمستیاں

حسن ملائک فریب ، عشق جنوں دستگاہ
ارضِ عجم میں نئی سطوتِ کرّ و بیاں

سینے میں سیماب وار کب سے تڑپتا ہے دل
شاہدِ مقصود کا جلوۂ حیراں کہاں؟

چاکِ جراحت بھی ہے نسخۂ اعجاز بھی
یہ خمِ زُلفِ دوتا، یہ شکنِ ابرواں

جس کے طلسمات سے ہو دلِ خارا بھی موم
جس کی توجہ کرے ذرّے کو سنگِ فساں

وُہ نفسِ کیمیا آج زمانے میں ہے
یا لبِ شیوا بیاں یا کفِ گوہر فشاں

عرضِ تمنّا نہیں ایک نظر سے فزوں
حرفِ تمنّا مگر سلسلۂ بے کراں

گنجفہ بازِ خیال محفلیں برہم کرے
شوق فراہم کرے داغِ دلِ دوستاں

خانہ خرابی کرے ذوقِ نظر کا فساد
اک نگہِ نیم رس، سو جگر آشوبیاں

کون ہے محرم یہاں رسم و رہِ شوق کا؟
زندگی محرومیاں، عاشقی رُسوائیاں

جادۂ راہ فنا آنکھ سے اوجھل نہ ہو
پردۂ ظلمت میں ہے چشمۂ حیواں نہاں

یہ دلِ خوباں پرست، مستِ شرابِ الست
خسروِ اقلیمِ شوق، خاکِ رہِ دوستاں

یہ دلِ عزلت پسند، بالِ ہما کو کمند
سازو یراقِ یلاں، زینتِ برگستواں

یہ دلِ آذر نفس، جس کو نشیمن قفس
خونِ رگِ صاعقات، خار و خسِ آشیاں!

شور لیلی کو ؟ کہ باز آرایش سودا کند
خاک مجنوں را غبار خاطر صحرا کند

۱

دستِ صبا نے کھولا منشورِ صبحگاہی
آشفتگانِ شب کو نجمِ سحر پکارا

حل ہو گئے شفق میں ناسفتگانِ گردوں
مجمر میں جل بجھے ہیں اسپند دانہ دانہ

کیفیتِ صبوحی مینائے زر میں ڈھل کر
دیتی ہے بام و در کو، اذنِ طلوعِ نشہ

خوننابۂ جگر سے چھلکے ایاغِ مستاں
دیکھ اے شرارِ جستہ! سُلگی قبائے لالہ

کھولی دُکانِ جلوہ، غنچوں نے غُرفہ غُرفہ
پھر کُوچہ گردِ غم ہیں خانہ بدوشِ صحرا

اے نکہتِ گریزاں! اے مُونسِ غریباں!
جاناں کے کاخ و کو تک میرا پیام لے جا!

میرا پیام کیا ہے، آشوبِ دردِ ہجراں!
حنّانہ وار ہر دم از دل کشم حنیں را

شعلوں پہ لوٹتی ہوں اِس دردِ جاں گُسل سے
آرامِ جاں کہاں ہے؟ اے جانِ ناشکیبا!

تکتی ہے رہ کسی کی، یہ کشتۂ جدائی
اے رنجِ نارسائی! اے حسرتِ نظارہ!

تم ہی مجھے غزالاں! جاناں کا کچھ پتہ دو
کس حال میں یہاں سے ناقہ سوار گزرا؟

پھرتے ہو ہر جگہ ڈھونڈو اسے تو جانیں
وہ ترکمانِ وحشی ہے آشنا تمھارا

فرقت کا حال کہنا یوں پائے بوس ہو کر:
سرتاجِ کج کلاہاں! اے شاہدِ دلآرا!

کرتا ہے ایک سائلِ دریوزۂ نوازش
روزی تفقدے کن مسکینِ بے نوا را!

وہ عشرتِ شبانہ افسانہ ہو گئی ہے
اب یہ دلِ حزیں ہے اور نوحۂ تمنا

کٹتی نہیں شبِ غم اختر شماریوں سے
آنکھوں سے دجلہ دجلہ بہتا ہے خوں کا دھارا!

دل سے حکایتیں ہیں، شکوے شکایتیں ہیں
وہ درد جو نہاں تھا ہوتا ہے آشکارا

مشّاطۂ بہاراں جاروب کش تھی جن کی
وُہ نامراد جلوے رُسوا ہیں دشت و صحرا

وُہ کاکلِ رسا جو دوش و کمر تک آئے
عالم شب چمن کا جن کے شکن سے پیدا

ہر پیچ میں ہیں دستہ ریحان و روح و سنبل
ہر خم میں توشہ توشہ نفحاتِ مشکِ سارا

مارِ سیاہ بن کر شانوں کو ڈس رہے ہیں
اے شامِ بدگمانی: کب دن طلوع ہو گا؟

---

(۲)

اس معرضِ فنا میں، اُمیدِ رُستگاری
رکھّے یہ خستہ کس سے اے انقلابِ دوراں؟

سیکھی کہاں سے تُم نے خُوئے غزالِ وحشی
اے شاہدانِ سادہ! اے سحرِ فن نگاراں!

یوں گرمِ رہ ہو جیسے ابرِ عناں گسستہ
منزل کہاں کرو گے اے قافلہ سواراں؟

اس رہ نشیں مسافر کا حالِ زار کہنا
تم کو جو ہو میسّر طوفِ حریمِ جاناں

مُڑ مُڑ کے دیکھتے ہو اس بے نوا کو لوگو!
ہیچ ہے جہانِ زر میں کیا وقرِ بے نوایاں

واماندگانِ غم کا جز نالہ ارمغاں کا
کرتا ہے اشکِ خونیں عرضِ متاعِ حرماں

دربارِ کبریا سے مقسوم اہلِ دل ہے
جاگیرِ دشتِ وحشت، کرب و بلائے ہجراں

اسرارِ آفرینش کچھ ان پہ منکشف ہیں
گلیوں میں در بدر جو پھرتے ہیں چاک داماں

واماندگی فراغت، واماندگی خسارت
مستلزمِ جسارت۔ تسخیرِ خوش نگاہاں

اس عمرِ رائیگاں کا مصرف کوئی بتاؤ
آشوبِ آگہی سے چھٹتا ہے کیسے انساں؟

اے عبرتِ تماشا، ٹک چل کنارِ دریا
ہر سمت منتشر ہیں اوراقِ شاخِ مرجاں

کیوں سازِ بے صدا ہے شیون لے طائرِ نوا زن؟
کیوں باد پا ہے توسن لے موسمِ بہاراں؟

چُپ چاپ کیوں کھڑے ہو؟ کیا سانحہ ہُوا ہے؟
اے مُشکبُو غزالاں! اے خوبرُو جواناں!

اس انجمن میں کوئی، ہم داستاں نہیں ہے
کس سے کہیں سخنداں، احوالِ قلبِ سوزاں؟

اے پیکرِ خیالی گا ہے تو ہو مجسّم
کاشانۂ تمنّا کب سے پڑا ہے ویراں

آب و ہوائے جنّت ہم کو نہ راس آئی
آوارگانِ فطرت رہتے ہیں پا بجولاں

کیا طرفہ سلسلہ ہے موجِ غبار ہو کر
بنتا ہے رختِ ہستی پیراہنِ شہیداں

شہرِ طرب میں ہم نے دیکھا ہے یہ تماشا
خوباں نظارہ گستر، صاحب نظر گریزاں

ہر خود نگر کو خالد کہتے ہیں لوگ خبطی
لیکن بُرا نہ مانو، معذور ہیں یہ ناداں!

---

۴۴

تابِ مقاومت سے تاثیرِ دل گذاری
آئی کہاں سے تجھ میں اے جذبۂ محبّت؟

یہ کاروبارِ دل ہے اِک شغلِ سینہ کاوی
دل بستگی بدایت ، دل خستگی نہایت

کرّوبیوں نے سونپا تحویل میں ہماری
آلام کا سرِشتہ ، افکار کی ولایت

اک کھیل ہے بظاہر آئینِ حُسن کاری
درکارِ فن ہے لیکن اِک عمر کی ریاضت

آساں نہیں کچھ ایسا شیوہ نواگری کا
آشوبِ چشم و دل ہے افسونِ شعر و حکمت

ملتا نہیں کسی کو رتبہ مغاں کا جب تک
عشقِ خجستہ پے کی حاصل نہ ہو حمایت

پیغمبری سے پہلے لازم ہے خود گدازی
غاروں سے پھُوٹتا ہے سرچشمۂ ہدایت

قدرت کے منصرم کو تدبیرِ مُلکِ غم میں
اے مے پرستو! کتنی ملحوظ ہے کفایت

تخلیق کی لگن میں گو جان کا زیاں ہے
اے دوست طالعوں سے ملتی ہے یہ سعادت

چشمانِ سامری فن غافل نہیں مقامر
کرتی ہیں نقدِ دل کو یہ کمبختیں غارت

سر رشتۂ ہوس سے گرچہ مفر نہیں ہے
تہذیبِ دل کی خاطر ڈھونڈا ہے کنجِ عزلت

خواہش پرست کہتے ہیں بندگانِ غم سے
یہ کارِ عاشقی ہے اپنے تئیں حماقت

نایاب ہے زمانے میں پاکیٔ تخیّل
ہر دل فروش کو ہے دل دار سے عداوت

جن کی نزاکتوں سے شرمندہ گل زمیناں
جن کی صلابتوں سے کہسار کو خجالت

جن کے دمکتے رُخ سے روشن چراغِ بادہ
جن کے کفِ نگاریں شیرازہ بندِ وحشت

وہ یاسمیں بدن تھے یا مخمل دو خوابہ
طوبیٰ لہم وہ قامت وہ کاکلیں وہ طلعت!

وہ سُرخ پوش کافر کس مُلک جا بسے ہیں
سوغات دے کے بھیجیں کس کو پئے سفارت؟

جلووں میں اب کہاں وہ اٹھاتے تُرک تازی
ان دشمنانِ دیں کی کس سے کریں حکایت؟

یہ بھی تو ہے عنایت قلب گداختہ کی
زخم جگر کی دولت ہم کو ملی بکثرت

کرتے نہیں موحّد مخلوق کی پرستش
ہر دل فروش کو ہے دلدار سے عداوت

دودِ چراغ کے ہم تریاکئ کہن ہیں!
تازہ نہیں ہے کوئی فکر سخن کی عادت

اپنے سلف کے ورثے کو رائیگاں نہ جانو
وُہ خاکسارِ دوراں تھے شہسوارِ حکمت

رُتبہ شناس کہتے ہیں وہ خدائے معنی
آباد کر گئے ہیں فکر و نظر کی وسعت

آرائشِ بیاں میں زیبائشِ زباں میں
وُہ بادیہ نشیں تھے اِک مرغزارِ ندرت

افکارِ نو بنو سے کی پرورشِ سخن کی
روشن تھی آئنہ ساں ان پر کتابِ فطرت

پیکِ خیال میں تھی خواہش کی گرم تازی
پروازِ فکر میں تھی تیرِ قضا کی سرعت

اغیار اس گلستاں کے خوشہ چیں رہے ہیں
مشّاطہ سے چھپاتے ہیں عارضوں کی رنگت؟

جو اپنی ذات میں تھے علم و ادب کے جیحوں
کرتے رہیں جرعہ جرعہ چشموں سے کسبِ قوت

ناموسِ خانماں تک نیلام کر چکے ہیں
عشقِ غیور جن سے لیتا تھا اذنِ سطوت

اک فردِ منتخب ہے عبد العزیز خالدؔ
رہتا ہے اس کے درپے، فکرِ زوالِ اُمّت

فردوسِ گمشدہ کے آثار ڈھونڈتا ہوں
اے عصمتِ نیاگاں! مشکور ہو یہ محنت!

---

(۴)

ظلمت سرائے شب سے جلوہ گہ سحر تک
کتنی مسافت ہے؟ اے بادِ صبحگاہاں!

کس شان سے روانہ ہے کاروانِ ہستی
اذنِ رحیل دے کر خاموش ہے حدی خواں

پیدا نہیں دلوں میں کیفیّتِ حضوری
زخمہ ورو! کہاں ہیں اگلے سرود کاراں؟

نغموں کے جال بُنتے ہیں تار و پودِ غم سے
جادُو نوا کا رکھتا ہے عُود کو پریشاں

مضراب مرتعش ہیں نغموں کے زیر و بم سے
سُن اے شہیدِ جلوہ ، فریادِ تارِ لرزاں

ہر لمحہ زندگانی ہے معرضِ تلف میں
اِک چشمکِ پیالہ ہے جوششِ بہاراں

کرتا ہے لب کشائی پابندِ دام ہو کر
یا طوطیٔ شکر لب یا شاعرِ خوش الحاں

ہے آرزو نمو کی جو گلشنِ فنا میں
آزادِ راحلہ ہو ، مانندِ موجِ ریحاں

مرتاض معتکف ہیں یا خانۂ خدا میں
یا بادیہ نوردِ اقصائے ملکِ رُوماں

ایسے قوائے ذہنی مفلوج ہو چکے ہیں
سرمایۂ طلب ہے وقفِ نشاطِ حرماں

شیرازہ منتشر ہے افکارِ معتبر کا
رہوار گرمِ رو ہے سر جادۂ بیاباں

اسلاف کا تمدّن اک قصّہ ہے سرد پا
اغیار کی ثقافت معراجِ عقلِ انساں

احرار کو ہے اپنی فطرت کی پاسبانی
اخلاط کا وطیرہ خذلانِ دین و ایماں

گوہر عزیز ہوتا ہے اپنی آبرو سے
ورنہ خزف بھی ہوتا محبوبِ ماہرویاں

لازم ہے اِرث پر کچھ افزائشِ طبیعت
رسمِ نوا فروشی چھوڑو بھی ہم صفیراں!

اک جنسِ بے بہا ہے داغِ دلِ برشتہ
کرتے ہیں خوش معاشاں بیع و شرائے حرماں

کیا فائدہ بالآخر اخفائے مدّعا سے
تعلیمِ ناصبوری دیتا ہے سوزِ پنہاں

بیتو سواد ہیں کیا پنجاب کی فضائیں
یادِ گزشتگاں میں ہر ذرّہ زمزمہ خواں

فرطِ طرب سے ہر سُو بھرتے ہُوئے طرارے
گلگشتِ شہدرہ میں نوخاستہ غزالاں

لاہور کے پری وش جن کی ملاحتوں میں
پرکار سادگی کی فن کاریاں نمایاں

گلبرگ پیکروں کو حُوریں کہیں کہ ہیریں ؟
آرائشِ خیاباں ، آسائشِ شبستاں !

ہر مضمحل ادا میں ذکرِ سرودِ رفتہ
ہر منفعل نگہ میں تسخیرِ دل کے ارماں

الفت گزیدگاں پر کلفت چشیدگاں پر
اک رشحۂ تلطّف اے عنبریں کمنداں!

آئینِ خوش گلوئی وابستۂ ادب ہے
یادِ سلف سے روشن فکر و نظر کے ایواں

ہم کو بھی کچھ عطا ہو میراثِ رفتگاں سے
اے خطۂ نگاریں، اے سرزمینِ خوباں!

---

## ۵

گہوارے علم و فن کے، تہذیب کے مدائن
کن اُجڑے مقبروں میں، ہیں محو استراحت؟

جن کی تجلیوں سے روشن دلوں کے جادے
نقاشِ حرف و معنی، مجلس فروزِ فطرت!

دستک سے جن کی وا ہوں وجدان کے دریچے
وُہ ترجمانِ ہستی، وُہ رازدارِ فطرت!

دیوار و در سے ان کا احوال پُوچھتا ہُوں
کس شہر جا چھپے ہیں دیوانگانِ حکمت ؟

مٹی میں رولتے ہیں عکسِ ستارگاں کو
ہر خشتِ پا میں ڈھونڈو نقش و نگارِ عظمت

لفظوں کی دسترس میں خالی نوا ہے مطرب
پابندِ نے نہیں، ہے نیرنگِ جذبِ اُلفت

ڈھلتی نہیں بیاں میں لذّت بلاکشی کی
محدُود کس قدر ہے علمِ بیاں کی وسعت

اے نغمہ سنجِ ماضی؛ تقلید مرگِ فن ہے
ابداع بے محل ہے اے منکرِ روایت!

پُوچھ آکے سالکوں سے آدابِ رہ نوردی
اس نجد میں کسی کی کرتے نہیں رعایت

نقصانِ سال و مہ کی کرتے ہیں وُہ تلافی
دے کر طبیعتوں کو تاب و تبِ بصیرت

رسمیں عجیب ہیں اس اقلیمِ عاشقی کی
دیتے ہیں رہزنوں کو پروانۂ قیادت

پیدا نہیں سخن میں اسلوبِ میرؔ و سوداؔ
کوشش سے مدّعی کو ملتی نہیں نبوّت

اُستادِ فن ہُوئے ہیں گو ان سے پیشتر بھی
پر ریختہ کی ان سے منسُوب ہے روایت

دل کے لہُو سے لکھ کر قانُونِ باغبانی
صحرا کو کر گئے ہیں رشکِ حریمِ جنّت

اس باغِ پُرفضا کا غالبؔ بھی خوشہ چیں ہے
بیدادِ فن ہے کتنی، فکرِ سخن کی لذّت

اقبالؔ کی نوا ہیں جو ذوقِ بندگی ہے
دیدہ ورو! ہے وہ بھی فیضانِ طولِ صحبت

ہے اس کا آستانہ مینارہ روشنی کا
میخوار کی مغاں سے بیجا نہیں عقیدت

نازک سی یہ عمارت کس چیز کا عمل ہے؟
کاری گرو کہاں سے آتی ہے یہ صناعت؛

اشعار کی بضاعت لایا ہے کوئی خالدؔ
آؤ کریں مشخص ہم اس کی قدر و قیمت!

---

(۶)

آتی ہے موجِ وحشت بادِ صبا کی رو میں
گزرا ہے شہرِ دل سے رعنا غزال کوئی

بیکار ہے فقیہو بحثِ قدیم و حادث
دیکھو جسے وہی ہے عصرِ رواں کا شاکی

مجبور کو مجالِ آسودگی نہیں ہے
اک کاوشِ مسلسل ہے مُزدِ سرفرازی

کیا اس سے پُوچھتے ہو ترک و طلب کی لذّت
مقصد ہے بوالہوس کا ہر گونہ کام جوئی

بیجا ہے دل جلوں پر میخوارگی کی تہمت
ان کی تو ہے معیشت سینوں کی کنج کاوی

جس کی صدا میں سوز کونین کھنچ نہ آئے
وُہ سازِ سرگراں ہے منجملہ ملاہی

وُہ نالۂ حزیں کیا، وُہ نغمۂ حسیں کیا
آہٹ نہ جس میں پاتے ہوں دل کی دھڑکنوں کی

ممکن نہیں زباں سے تاثیر کی تراوش
ہو دل کا طاق جب تک سوزِ یقیں سے خالی

دشتِ بلا میں بہتا ہے زندگی کا چشمہ
تسلیمِ جاں سے کرتے ہیں جاں کی پردہ داری

عرفان و علم میں ہے فرقِ ظہور و باطن
ملتا ہے شیرِ بیشہ سے رنگِ شیرِ قالی

مطرب بدیعِ نغمہ، ساقی ہزار جلوہ
کھلتے ہیں رفتہ رفتہ اسرارِ آشنائی

کیا عشق کو ہے صرفہ، کیا حُسن کو محابا
بے دل کی مقدرت کیا جز آہِ گاہ گاہی

جادُو کا کارخانہ ارباب فن نے جانا
اک پردہ ہے سخن کا مستوری و حضوری

آماجگاہِ شر تھا گلزار رنگ سو ہے
خالی ہے جذبِ دل سے کنج قلندری بھی

صحرائے آرزو میں آوازِ پا کو سُن کر
مثلِ غبارِ جستہ نکلے غزالِ وحشی

بابل کا سحرِ باطل اک رمزِ نیم رس ہے
اک لغزشِ خفی میں صد عالمِ خرابی

اک خواب کون اشارہ اسرارِ کُن کا حامل
اک حرفِ کیف آگیں میں کائناتِ معنی

کرتے ہیں عصمتِ گُل کا خار کو محافظ
کھلتی ہے باغباں کو جلووں کی بے حجابی

تشہیرِ حُسن میں ہے خود حُسن کی اہانت
عشقِ بلند منصب نے دُور سے صدا دی

بخشی ہے بے نیازی وارستہ خاطری نے
بیخود کو کیا ضرورت اسبابِ بیخودی کی؟

اک فرصتِ زیارت، اک مشقِ خرقِ عادت
سوز و گدازِ قربت، تاب و تبِ جدائی

اے شاہدانِ سادہ اے لعبتانِ رعنا
سیکھی کہاں سے تم نے خوئے غزالِ وحشی!

یا داغ دستہ دستہ یا پھول رستہ رستہ
مقدور تک تو بسمل کرتا ہے لالہ کاری

کن ولولوں سے سینچا، کن مرحلوں سے گزرے
یہ نامراد دل ہے اور اس کی بے قراری

کیا شغلِ آہ و نالہ، کیا لذّتِ تماشا!
ہر حال میں ہے اس کو تکلیفِ سینہ کاوی

ہے احتراز واجب ان نالہ پیشگاں سے
تجدید جن کی ہرزہ، تقلید جن کی واہی

عرضِ ہنر پہ رکھ دو شرطِ متاعِ تازہ
کچھ فرض تو نہیں ہے آخر نوا سرائی!

۷

فرہنگ و فہم کو تھی کیا کیا نہ خوش گمانی
ہے نون والقلم کا راز آج تک نہانی

ہاتف کی ہمزباں ہے گرچہ صریرِ خامہ
بھٹکا نہ در تم کو اے زعمِ نکتہ دانی!

بیت الحرام کو ہے بیت الصنم سے نسبت
الفاظ کی قبا میں پوشیدہ ہیں معانی

ہر سمت کاخ و کو ہیں قلب و نظر کے درپے
نقش و نگارِ خوباں، خال و خدِ غوانی

کس کو ہُوا میسر پیہم کامگار ہونا
کرتا ہے نازِ شیریں خسرو پہ حکمرانی

اک سوزِ یک نفس ہے تقدیرِ مُشتِ خس کیا
اُٹھتا ہے کم کسی سے بارِ نشاطِ فانی

اے خاتمِ سلیماں! اس پر گواہ رہنا
اِک خوابِ حسرت آگیں ہے عیشِ جاودانی

ہر شے طلسمِ حیرت ہر شے نگار خانہ
ہر لمحہ تازہ پیکر ہے سِرِّ زندگانی

ان کو بھی زخمِ دل کی مقصود ہے نمائش
کل تک جو تھے سراپا تصویرِ لن ترانی

ہر داستاں کے قالب میں ہے ہزار داستاں
پیہم جواں ہے سوزِ افسردۂ جوانی

اس میں لہو جھلکتا ہے کن حسرتوں کا
دیوان آرزو کا مطلع ہے ارغوانی

نائے قلم سے پیدا اِک گلستاں مرقّع
کچھ اور شے ہے لیکن بلبل کی سوز خوانی

فکر و بیاں پہ ہم کو قدغن نہیں گوارا
قطعِ کلام سے تو بہتر ہے بے زبانی

ہم کو ملی سدانت دل کے صنم کدے کی
ہم ذہن کے حرم کی کرتے ہیں پاسبانی

یارِ عزیزِ انساں، عبدِ ذلیلِ یزداں
ہم حرفِ کُن فکاں کی کرتے ہیں ترجمانی

دے کر متاعِ ایماں بخشا ہمیں خدا نے
الفاظ کا خزینہ ، گنجینۂ معانی

ہم کو نہیں تلاشِ لوحِ طلسمِ شہرت
اخلاص و استقامت نُصرت کی ہیں نشانی

عَبدُالصّنم نہ سمجھیں وحدانیت کی رمزیں
الہام کو برہمن کہتا ہے دیوبانی

اے دل فراغِ خاطر کی جستجو عبث ہے
اک سیل ہے زمانہ تو جس کی ہے روانی

ظاہر پرست خوش ہیں خشتِ کلیسیا سے
پر میکدے میں بٹتی ہے مے وُہی پرانی

اہلِ جنوں کو دیتے ہیں رخصتِ تکلّم
مشکل ہے تو نیازوں سے غم کی پاسبانی

فطرت کے نغمہ گر کا آہنگ بے خطا ہے
کہتے ہیں رازداں سے اسرارِ خوش بیانی

ارژنگ کو مصوّر سمجھا ہے کارِ طفلاں
قدرت سے مانگ تو بھی دست و دماغ مانی

مدّت سے مرغ نغمہ منقار زیرِ پر ہے
کیوں چپ ہیں ساز تیرے؟ اے صاحب اغانی!

طے کی ہے آگہی نے کتنی بڑی مسافت
از طور لن ترانی تا نحب دمن زآنی[1]!

لکھتے ہیں خونِ دل سے افسانہ غم کا شاعر
ارزانیوں میں دیکھو اس جنس کی گرانی

---

[1]: من رآنی فقد رآء اللّٰہ
——— مجھے دیکھا تو خدا کو دیکھا

دیدہ وروں کی قسمت ہے غزہ محن ہیں
یا شغل سینہ کوبی یا کارِ خونچکانی

آبِ مژہ سے بجھتی ہے دل کی آگ کیونکر؟
اس سے تو دل جلوں کی بڑھتی ہے سرگرانی

لاتُطرِبُ الْمُتَيَّمَ اُغْرُوْدَةُ الْحَمَائِمِ
لاتُسْكِنُ الْمَشُوْقَ اُغْنِيَّةُ الْقِيَانِ

رُوح الامیں کا عہدہ مخصوص قدسیاں ہے
خالد کو سونپتے ہیں تدبیرِ دارِ فانی!

آشفتہ خاطروں کا کہتے ہیں میرؔ اس کو
اس نغز گو کا ہو گا مشکل ہے کوئی ثانی

اس کے سخن کو خالی صنعت گری نہ سمجھو
الفاظ کے نگیں میں الماس ہیں معانی!

روشن ہیں صفحہ صفحہ فکر و نظر کے نسخے
خالد کا شعرِ تر ہے اعجازِ نکتہ دانی

---

## ۸

برسوں سے پھر رہے ہیں دیوانے دشت و در میں
ملتا نہیں کہیں کوئی گوشۂ سلامت!

مجنوں کے ساتھ مل کر صحرا کی خاک چھانی
ہر سنگِ رہ کو پایا افسانہ سنجِ وحشت

کی جا کے بیستوں پہ دلداریِ کوہکن کی
اے قلب شرحہ شرحہ، سن کاو کاوِ حسرت!

پشمینہ پوش ہو کر کرتے رہے شبانی
افشائے رازِ دل کا تاوان ہے مشقّت

اِک تُرکِ غمزہ زن کی کافر اداؤں سے
منصُور بن کے پہنچے تا رُتبۂ شہادت

منزل کا غم کہاں تک ؛ اے قاطعِ منازل !
رہرو کی آزمائش ہے راہ کی صعُوبت

جاناں کی جستجو کا قصّہ شنیدنی ہے
برپا تھی ہر قدم پر اِک تازہ تر قیامت

کاشانہ بن کے آیا ہر دل نواز منظر
ہر نقشِ رہگذر نے دی دعوتِ اقامت

ہر عشوۂ خماریں یغمائیوں کو آیا
ہر چشمِ نیم وا تھی آمادۂ شرارت

ہر بام پر کھڑے تھے دام افگنی پہ مائل
کتنے دراز مژگاں، کتنے کشیدہ قامت

ہر غرفۂ حسیں سے، ارماں بن کے جھانکے
کتنے بہشت پیکر، کتنے بہار طلعت

کیا آہوانِ صحرا، کیا دلبرانِ وادی
کرتے رہے تعاقب تا حدِّ استطاعت

ساقی بھی تھا بہم تھے آلاتِ مے کشی بھی
صہبا فروش بن کر آئے تھے خوب صورت

پر اہتمامِ افسوں سے بے نیاز ہو کر
ٹھکرا کے پائے ہمت سے انتظامِ عشرت

منزل کی آرزو میں چلتا رہا مسافر
اے خوگرِ تلوّن، کیا شے ہے استقامت!

پاسِ نشاطِ کارِ دُوں ہمتاں نہیں ہے
ظرف آزمائے دل ہے افراطِ نازِ نعمت

یہ رازِ دار دل تھا در پردہ دل کا دُشمن
ذوقِ نظر سے رکھی جھوٹی اُمیدِ راحت

توفیقِ فکر کو ہم اعزاز جانتے ہیں
غافل یہ داغِ دل ہے گنجینۂ سعادت

اس وحشتِ جنوں سے، اس سوزشِ دروں سے
قائم ہے اعتبارِ ناموسِ آدمیت

فیضانِ سرمدی ہے یہ سوزِ متّصل بھی
کرتے ہیں ذوقِ نالہ، فن کار کو ودیعت

کڑھتے ہیں دل ہی دل میں ناشاد جی رہے ہیں
خالدؔ کہاں میسّر اہلِ نظر کی صحبت!

۹

خوکردگانِ رم کی وحشت کا امتحاں ہے
پھر کاروانِ خوشبو ہے میہمانِ صحرا

آبِ حیات جس کو کہتے ہیں سادہ مشرب
اک جامِ سرگراں ہے میخانۂ فنا کا

قائم ہے اہتزازِ گلشن سکوتِ گل سے
ذوقِ فغاں سے زندہ ہے عندلیب شیدا

اے ہرزہ تاز شوقِ نظّارگی ہوس ہے
کرتا ہے صرف بیجا ذوقِ نظر کو رُسوا

عجزِ ادائے شوخی، رنجِ خمار مستی
گلکاریٔ نظارہ، گلچینیٔ تماشا

ہر چیز ہے دگرگوں تسخیر کے عمل سے
جادو نوائے غم کا رکھتا ہے زور ایسا

ہر جوہرِ حقیقی ہوتا ہے بے تصنّع
نَے سے نوائے تازہ اُٹھتی ہے بے ارادہ

اے سوزِ عشق پھر کیوں برہم ہے دل کا عالم
کچھ زُلفِ مُشکبو کا ہم کو نہیں ہے سودا

اِک انتظارِ مبہم ہم کو عطا ہُوا ہے
مخفی اشاروں سے چلتا ہے کام سارا

اک گھونٹ کو ترستے ہیں نے نواز کب سے
یاروں کے ہاتھ میں ہے رطلِ گرانِ صہبا

خارج ہیں کارگاہِ اسباب سے خوارق
امروز و دوش ہی سے ڈھلتا ہے نقشِ فردا

اس عقلِ حیلہ گر نے کیا کیا صنم تراشے
پر کھل سکا نہ رازِ تاب و تبِ سویدا

ہم سادہ لوح اپنی ہستی سے نابلد ہیں
عرفاں کے مدّعی ہیں مصداق ماعرفنا!

حلقوم بادہ نوشوں کے تشنۂ تجرّع
پروازِ بالِ مے ہے محدودِ شاخِ مینا

ہیگل کا فلسفہ ہو یا برگساں کی حکمت
وہم و گماں کا نسخہ، تخمین و ظن کا طغرا

کرتے رہے مفکّر عرضِ متاعِ دانش
اب تک ہے ناکشودہ تقدیر کا معمّا

جبریل صید آئے یزداں شکار آئے
تارِ سراب نکلا مسلکِ بقا کا جادہ

وابستگی کی کاہش، وارستگی کی خواہش
فیضانِ سرمدی سے ہم کو یہی ہے بہرہ

دامن کو چاک کر کے، دل کو فگار کر کے
کیا اعتبار کھویا، کیا اشتہار پایا!

کرتی ہے کوچ حسرت کی آخری رمق بھی
اے شاعرِ گرامی لکھ آرزو کا نوحہ

---

(۱۵)

یہ لخت لخت دل ہے مجموعۂ غرائب
افسانۂ عجائب ہے آرزو کا دفتر

کرتا ہے درد و غم کے دیوان کو مرتب
یہ سادہ لوح دل بھی نکلا کوئی ہنروَر

دل پروری کی رسمیں ناپید ہو رہی ہیں
یُوں عرض ناز اب بھی کرتے ہیں لالہ پیکر

تہذیبِ نفسِ کج رو، تادیب کا ثمر ہے
اے عودِ خشک! خوشبو ہے وقفِ سوزِ مجمر

اربابِ دہر کی خُو تہ داری و تملّق
شرطِ نواگری ہے صدق و صفائے جوہر

فنکار کو مجالِ عرضِ ہُنر نہیں ہے
دل دار کو خرامِ موجِ نفس ہے نشتر

نقشِ قدم کی صُورت بیٹھے ہیں سروقامت
اے صاحبِ نزاکت! تغییر پر نظر کر

اس کے مزاج میں ہے اندازِ خبطِ عشوہ
فکرِ دقیقہ رس ہے خود اک حجابِ اکبر

آرائشِ حواشی ہے متن سے زیادہ
ہے انحصارِ عظمت یاروں کی یاوری پر

عیار کے تصرف میں ہے عیارِ دانش
سنے سے بہا میں بڑھ کر ہے دشنۂ ستم گر

اک گام کے برابر ہے عرش کی مسافت
اک پھول ہے گلستاں، اک موج ہے سمندر

پھر شب گزیدگاں کو آئی نوائے ہاتف:
سیلِ سحر کا تم میں کوئی نہیں شناور

غافل ہوائے گُل کا انجام ہے تاسّف
عبرت کا تازیانہ ہے موجِ مشکِ اذفر

آئینِ دل دہی ہے طولِ غمِ تمنّا
جلتا ہے شعلہ دیکھ آگ میں سمُندر؟

نوشابہ قامتوں کے کاکل ہیں عشقِ پیچاں
عشاق کے رُخ و مو دیکھے ہیں اشعث، اغبر

اپنی نظر کا پرتو ہیں رنگ رنگ جلوے
اپنے نفس کی گرمی ہے آتشِ گُلِ تر

صدق طلب کی کرتے ہیں اوّل آزمائش
پھر از رہِ نوازش دیتے ہیں شانِ سنجر

سوزِ نفس کے پرتو سے طُور طُورِ سینا
نقشِ قدم کی شوخی سے ذرّہ ذرّہ اختر

یہ پردۂ مصوّر کہتے ہیں جس کو دُنیا
اِک سانپ ہے منقّش اِک سانس ہے معنبر

اس کارواں سرا میں ہر لمحہ ذو فنوں ہے
ہمدم نہیں کسی کا نیرنگِ چرخِ چنبر

گلنار طلعتوں سے بچتے رہو ہمیشہ
یہ دلستاں نہیں ہیں دلبستگی کے خُوگر

یُوں بھی سُراغِ جادہ دیتے ہیں رہروں کو
اِک برقِ بے اماں تھی ہر گام شعلہ گستر

تسکینِ غم زدہ کو آئی گُلوں کی خوشبُو
لیکن وہ محرمانہ بُوئے کنارِ معجر!

کتنے جہانِ معنی بین السطُور ہیں بیں
دیدہ وروں نے دیکھا ہر جا جہانِ دیگر

جیسے گُلوں کو چھُو کر بادِ نسیم گزرے
کرتے ہیں اس طرح ہم گلگشتِ باغ و منظر

موجِ خیالِ شیریں سے پتھّر آب جُو ہے
شیشہ ہے عکسِ رُخ سے آئینۂ سکندر

اے خلوتِ خرابَد! اے جلوتِ جرائد!
جاتی نہیں ہوائے نظّارۂ مکرّر

جس میں سکوت کو ملیں الحان بن کے گونجے
جس سے کھلیں طبیعت کے ممکناتِ مضمر

اس حرفِ دل کشا کے آفاق منتظر ہیں
اے خوش نوا مغنّی، تسخیرِ مہر و مہ کر!

---

۱۱

اے مطربانِ خوش گل، اے ساقیانِ مہ وش
ہم پر نہ آزماؤ افسونِ نوشِ خنداں!

حرفِ نشاط لب پر، دل وقفِ سوگواری
پیتے رہیں زہرِ غم کو، مستانہ و غزل خواں

دیکھتے ہیں سر بریدہ دودِ چراغِ دل کو
آہ و فغاں نہیں ہے دستورِ دردمنداں

چشمِ جہاں سے چھُپ کر روتے ہیں انجم اکثر
دُھلتا نہیں سرشکوں سے داغِ ماہِ تاباں

کرتے ہیں مشکسائی ترکانِ مستِ بادہ
چوں بادِ مرغزاراں، چوں ابرِ نوبہاراں

اک سازشِ عناصر ــــ تاریخ کے حقائق
اِک مشغلہ تفنّن کا ذکرِ عہدِ یاراں

اس زندگی کی ہم نے لم آج تک نہ پائی
گہ فرصتِ تفکّر، تو دے نزاعِ ہجراں

مشّاطگی کی مہلت خنیاگری کی فرصت
صبحِ نیاز منداں، شامِ نگار بنداں

ان زہرہ پیکروں کی در پردہ شوخیوں نے
کیا کیا جگائے جادو، کیا کیا بڑھائے ارماں!

پھرتے ہیں کاخ و کو میں برخویش چیدہ جلوے
آفت رسیدگاں سے پوچھو جفائے خوباں

تم کاروانیوں کو پیکِ صبا مبارک
چلتے ہیں پا پیادہ ہم نقش بندِ حرماں

سُنتے تھے فن کا تارا برجِ زحل سے نکلا
چھُوٹے رواقِ شب سے آثارِ صبحِ خنداں

پر قریۂ عطارد پر ظلمتوں کی یورش
کرتی ہے نطق و لب پر مُہرِ سکوت چسپاں

معزول ہے تدبّر، تدبیر ہے معطّل
فکرِ جہاں کشا کو ہے خامشی کا فرماں

مٹی کے تول بکتی ہے جنسِ شعر و حکمت
اتنے فروغ پر ہے بازارِ علم و عرفاں

کیا موت کا سلیقہ کیا زیست کا طریقہ
غیروں کے ہاتھ میں ہے مضراب بربطِ جاں

عیشِ گریز پا کے لمحات مغتنم ہیں
اِک نکہتِ رمیدہ ہے یادگارِ خوباں

کچھ احتیاط لازم ہے جلوہ گستری میں
طنّاز و قد کشیدہ، سرمست نازنیناں!

ہم کو نہیں ضرورت آرائشِ گلو کی
ہم خود بہار گر ہیں اے دستِ گُل فروشاں

پرچہ نویس لکھتے ہیں روزنامچے میں
ہم بے نوا فقیروں کو آفریدگاراں!

ہم کردگارِ نغمہ، ہم خالقِ معانی
سوزِ جگر سے کرتے ہیں دشت میں چراغاں

جو سنگ ہیں صنم کو بے پردہ دیکھتے ہیں
وہ محرمانِ جلوہ، وہ دوستدارِ جاناں

رُوح و روانِ حلقۂ چشم و چراغِ محفل
ہم سر پھروں سے محکم ہے آبروئے یاراں

خاطر کبیدگی سے، محنت کشیدگی سے
رہتے ہیں جو ہمیشہ، تکمیلِ فن میں کوشاں

ہم کو نگاہِ کم سے دیکھو نہ شہریارو
مُلکِ سخن کے ہم ہیں بے تاج بادشاہاں!

نا مصلحت شناسی سے متّہم ہیں شاعر
تابِ سخن ندارد نازک مزاج شاہاں

ذکرِ جفائے خوباں کا نام ہے بغاوت
ہر صاحبِ زباں ہے معتوبِ تاجداراں

تاثیرِ چشمِ پُرفن ہوتی ہے بے سرایت
اس کا کوئی تدارک، اے حُسنِ جلوہ ساماں!

عہدِ وفائے گُل میں ڈھونڈو نہ استواری
یہ دیر آشنایاں ہوتے ہیں سُست پیماں

ہر لمحہ زندگانی ہے معرضِ تلف میں
اک چشمکِ پیالہ ہے جوششِ بہاراں

اِک حُسنِ دشت پیما اِک حُسن گلشن آرا
اِک عشق دل گرفتہ اِک عشق گُل بداماں!

ہے منزلِ انا الحق دار و رسن سے آگے
توفیقِ خود شناسی ایسی بھی کیا ہو ارزاں!

رخشِ خجستہ گامی ہمیز چاہتا ہے
غربت میں جا کے چمکا حُسنِ نگارِ کنعاں

دربارِ معنوی میں چلتی نہیں سفارش
کٹتی ہے بے توسّل، راہِ دیارِ حرماں

اے بندۂ تساہل! فن اِک مجاہدہ ہے
کر آرزو کے داغوں سے سینے کو گلستاں

ہر خطّۂ زمیں کو شاداب کر رہے ہیں
اپنی سرشت میں ہے فیضانِ ابرِ نیساں!

ہنگامۂ چمن ہے مرغانِ خوش نوا سے
ہم زمزمہ سرا ہیں توقیرِ بزمِ دوراں!

اے خستگاں مبارک یہ خرقۂ مرقّع
مہمانِ چند شب ہے پوشاکِ نو عروساں

نظّارے کو مقدّر کا چاہیئے اشارہ
یوں روئے ارض پر ہی بہتا ہے آبِ حیواں

اِک آہِ نارسا ہے سرمایۂ توکّل
آزردہ ہے سحر سے شامِ گلیم پوشاں

ماحول نامساعد، حالات نا موافق
اُلجھے ہیں تاجداروں سے بوریا نشیناں!

داغِ مفارقت کی دیکھو کرشمہ سنجی
ہر نالہ نیستاں ہے ہر اشک شبنمستاں!

اِک حرفِ زیرِ لب کی بنتی ہیں داستانیں
کیا طرفہ شعبدہ گر ہیں داستان بافاں

کرتے ہیں کچھ اضافے اپنی طرف سے راوی
اِک شوخ رفتہ رفتہ بنتا ہے دشمنِ جاں!

سُوقِ نمدگراں میں فن ہے متاعِ کاسد
بازارِ حُسن میں ہے بے صرفہ نقدِ ایماں

از خویش رفتگاں کو دعویٰ ہے آگہی کا
حفظ خودی پہ مضموں لکھتے ہیں خود فروشاں

اظہارِ خود پرستی کے سب ہیں شاخسانے
کیا نادِ نوشِ رنداں کیا ہاؤ ہوئے مستاں!

اسبابِ دلفروزی اتنے گراں نہیں ہے
اک داغ سے ہے روشن سینے کا طاقِ ویراں!

اس سخت گیر آقا کو کاہلی سے کد ہے
فن کارِ تند و مد ہے اے عافیت پسنداں!

کیا غمزۂ مبارز، کیا عشوۂ مخدّر
خالد پہ بے اثر ہے سحرِ ادا فروشاں

ہم کو نہیں گوارا تقلیدِ قیسِ عامر
مانا کہ ہیں تلاشِ لیلےٰ میں پا بجولاں

اے بادۂ مروّق کس کا نشہ ہے تجھ میں؟
اے بادِ غالیہ سا، کہ ہے ترّ مُشک ساراں!

---

(۱۲)

اے طالبِ تماشا، دل ہو اگر فسردہ
ہر شعلہ بے حرارت، ہر نغمہ بے حلاوت!

آتی نہیں تکلّف سے خُوئے دلنوازی
ملتا نہیں تقاضے سے رُتبۂ رسالت

مرغوب ہے زمانے کو داستاں طرازی
افسانہ بن گئی ہے ہر جاوداں حقیقت

بڑھتا ہے کوئی کوئی بندِ قبا سے آگے
ہر دیدہ ور نہیں ہے پردہ کشائے فطرت

پل میں کبھی اندھیرا، پل میں کبھی اُجالا
اے گنبدِ مُکوکِب، کیا شے ہے نور و ظلمت؟

حُسنِ بہار شیوہ ہے گلستاں بدامن
عشقِ نبرد پیشہ ہے خستۂ جراحت

عشرت گھوں کی مستی رہنِ خمارِ گندم
ظلمت کدے میں غم کے ملتا ہے ذوقِ حکمت

کسبِ کمال کا ہے نکتہ بخود گزینی
نشوونما کی دشمن ہے آرزوئے شہرت

کہتے ہیں طرزِ نو سے، ہم سرگزشتِ دل کو
فرسودہ ہو چکی ہے حلّاج کی روایت

یادوں کے کارواں سے ویرانہ گونجتا ہے
ہے عرصہ گاہِ محشر یہ حافظے کی ساحت

گزرے ہوئے زمانے کے تذکرے عجب ہیں
ذکرِ حبیب سے ہے دل پر نزولِ رحمت

گو عام ہے زمانے میں ذوقِ آشنائی
مشکل سے ہاتھ آتی ہے ذہن کی رفاقت

باقی ہے سوز ناکی زخمِ جگر کی ساقی
یہ طرفہ ابتلا ہے ملتی ہے جس میں راحت

اس خود غرض جہاں میں جوہر کو کون پرکھے
اک عرضِ رائیگاں ہے بادِ صبا کی نکہت

ہر نغمہ نا دمیدہ، ہر نالہ نا شنیدہ
ہر آہ نا رسیدہ کس سے کریں شکایت؟

جام و سبُو سے کرتے ہیں گفتگو مہندس
مصرُوفِ چنگ و نے ہے خیّام کی ذکاوت

کورانہ پیروی کو کہتے ہیں تازہ کاری
کرتے ہیں جہل پیشہ ادراک کی تجارت

اک غمزۂ نہاں سے فرہاد کوہکن ہے
ہجر اعتبارِ خواہش، کلفت عیارِ اُلفت

ہوتا نہیں طبیعت میں سوز و ساز پیدا
جب تک نہ ہو خرد کو آشفتگی سے نسبت

زاہد سے مخاطب ہے رندِ روشن آرا:
اے بایزید خصلت، خفاشان با کرامت

ہم مادّہ پرستوں کا عشق ہے مجازی
ہم رنگ و بُو کے رسیا، رکھتے ہیں مے سے رغبت!

اس پیرِ تسمہ پا سے کب ہو گلو خلاصی
کرتی ہے کارِ کژدم، افرنگ کی عنایت

ہے ذوقِ بے قراری جو پائے زخمِ کاری
اے پردۂ عماری! دل ہے رقیبِ راحت

اِک نیم بس تبسم، اِک زیرِ لب تکلّم
ملتی ہے اے تغافل! نالہ کشی کی اُجرت

برپا ہے شور و شیون رہبر بنے ہیں رہزن
ہر گام پر ہے قدغن اے دُوریٔ مسافت!

دل سا خطیب و شاعر، دانش ور و مفکّر
دیکھو تو ہے بظاہر بے حرف و بے حکایت

اس روئے آتشیں سے برقع سرک رہا ہے
یا ہے بطونِ ظلمت سے صبح کی ولادت

عارض کی لالہ کاری کاکل کی تابداری
سودائے خامکاری، عرضِ نیاز و نخوت

ہوتی ہے سعیِ حرماں، آخر بہار ساماں
آباد ہے کہستاں، فرہاد کی بدولت

جس کا بدن گلابی، جس کا سخن ربابی
جس کا چلن شرابی، جس کی کنیز نکہت

جس کی نگہ خماریں، جس کی ادا نگاریں
جس کی قبا بہاریں، جس پر نثار رنگت

جاہ و جلالِ بہمن، جس کی کرے خوشامد
بُت خانۂ برہمن، جس کا رہینِ منّت

جس کی دلوں پہ میری، جس کی طلب اسیری
کرتی ہے دستگیری دیتی ہے داغِ حسرت

پھیلے تو رنگِ خاور، سمٹے تو سنگِ مرمر
یہ آب و گِل کا پیکر، کہتے ہیں جس کو عورت!

رندوں کا ساز و ساماں، برگ و نوائے عریاں
نکلا دلِ پریشاں، گلدستہ بندِ وحشت!

مُلکِ سبا ہے ویراں بادِ صبا ہے گریاں
اے ہُدہُد سلیماں! یہ ہے مآلِ سطوت

اس محفلِ رواں میں ہر چیز عارضی ہے
اے ہالۂ حسیناں! کیا پھولوں کی طراوت؛

ہر ناز بے نہیں ہے شائستۂ تمنا
لی ہم نے جلوہ گاہوں کی جا بجا زیارت

آئی حدیثِ رفتہ پیغامِ شوق لے کر
ماضی کے تذکروں میں ملتا ہے لطفِ صحبت

پوچھو سوادِ بطحا سے حالِ شوقِ مضطر
رولے ہیں گوشہ گوشے سے یہ فصوصِ حکمت!

خوئے نیاز مندی ہے زینۂ بلندی
ہر خوش نفس سے خالد ملتے ہیں با ارادت!

---

○

وغا میں شیر ژیاں ، انجمن میں پیرِ مغاں
دل و نظر ہیں فروزاں ، وفا کی قندیلیں
بہادروں کے لیے ایک گھر ہے سارا جہاں
بہادروں کی طرح ہم وقار سے جی لیں!

○

دُور ہٹاؤ اپنے لبوں کو
پھونک چکے افسونِ تزویر

صبحِ کاذب، خوابِ پریشاں
یہ آنکھیں اور ان کی تنویر
ربطِ نہاں کی مُہریں، جذبۂ فلک پیماں!
کھوٹی مُہریں، جھوٹے پیماں!

○

پھر کوئی داستاں رقم ہو گی
پھر کوئی دیکھتا ہے درز دیدہ

○

سنگِ مرمر سے اٹھا ہوتا اگر میرا خمیر
تو مَیں شاید کبھی شایانِ نظر ہو جاتی
ہُوں تو لیکن ہُوں عناصر کا ظہُور ترتیب
اور اس حُسنِ تصوّر کے ستائش گر کو
کوئی دلچسپی نہیں پیکرِ نسوانی سے

○

عجز اپنا ہے مگر اہلِ سخن کو اُلٹا
نارسائی پہ ملامت کرکے
طعنِ بیجا کا بناتے رہیں ہدف
زجر و توبیخ سے بے پروا اور
مدح و توصیف سے بالا ہو کر
جادۂ شوق پہ چلتے جاؤ
ایک دن منزلِ مقصود کو پا ہی لو گے
ہر ہُنرمند کو درکار ہے اک نصب العین
آتشِ شوق کو جو تیز و جواں کرتا رہے
تاکہ وہ قانع و آسودہ نہ ہونے پائے!

○

میخانۂ طرب کی مے ہے خمار پرور

○

شاہدِ شام نے عُنّاب کا جوڑا پہنا
مہکے ایوانِ طرب ، نکہتِ سرگوشی سے
اور کُنجوں میں حسیں خوابوں کے جادُو پھیلے !

○

مَیں ، تنہائی ، دل کی دھڑکن !
اے مرے بھُولے بسرے گیتو !
تم ہی مرا دل بہلانے کو
کاش ، آج کی رات آ جاؤ !

○

کھُلتے ہیں مشکلوں سے اسرارِ زندگانی

○

اے مُسافر یہ دُعا ہے کہ خدائے اکبر
شامِ غربت کو کرے صبحِ وطن سے خوشتر

○

تلتی نہیں محبت میزانِ بیش و کم میں

○

مشتاقِ گفتگو ہیں ایمن میں گو ہزاروں
ملتا ہے ردّ و کد سے کیا منصبِ کلیمی؟

○

اربابِ دل مسافر ہیں اپنے ہی وطن میں

○

حسن و دانش کی نگارینہ دل آویزی نے
ہر کسی کو ترا دیوانہ بنا رکھا ہے
اور ترغیبِ ہوس کے باوصف
صورتِ اخترِ سیمیں تری سیرت بے داغ!

○

مدیح و ذم سے ہے صدقِ مقال مستغنی

○

روغنِ درد سے جلتے ہیں خیالوں کے چراغ

○

وُہ بھی قزّاق ہے لیکن زیرک
وُہ بھی مارے گا شبخوں، لیکن
تم اسے حُسنِ ادا سمجھو گی
اس کے معصوم اشارے بھی ہیں یلغارِ فریب
اس کے ہر داؤ سے ہر گھات سے ہشیار رہو!

○

میں یہاں تیرے لیے دجلۂ خوننابہ ہُوں
بُوئے گُل کی طرح آفاق میں آوارہ ہُوں
وادی و کوہ میں اُڑتے ہُوئے رہوارِ سحاب
جیسے ہو جاتے ہیں پہنائے فضا میں تحلیل
مرا پیکر ترے آغوش میں حل ہو جاتے!

○

عرضِ اندوہ سے بڑھ جاتی ہے کیا حرمتِ غم؟
عرضِ اندوہ ہے رُسوائی پیمانِ وفا
عرضِ اندوہ ہے تشہیرِ زبُوں کامیٔ دل
عیش امروز کا اِک قطرۂ بے مایہ بھی
ہے فزوں تر مجھے صد لذّتِ دوشینہ سے

○

اس کے قالب میں ہے اک خالق و فنکار کی رُوح
جذبِ خودسوز سے ہے لرزاں، متلاطم، آزاد
کون اس رُوح کے اعماق کو پا سکتا ہے
تازگی جس کی عبارت ہو نمازِ فن سے
رُوحِ فنکار کی پرتاب بتگ و تازِ جلیل
ہو سکی ہے کبھی زنجیر و سلاسل میں اسیر؟

○

ہر دیو کو ہے ارمانِ خاتمِ سلیماں

○

کرتا ہے شاہدوں کو بے پردہ ذوقِ جلوہ

○

اتنی جلدی مجھے دے جاؤ گے کیا داغِ فراق؟
اپنے جلووں سے ابھی سیر تو ہو لینے دو
ان در و بام کی دلگیر کڑی تنہائی
ناگ بن کر تری فرقت میں ڈسے گی مجھ کو!
تیرے جانے کے تصوّر ہی سے ہول آتا ہے
تُو تو عنواں ہے مری زیست کے افسانے کا

○

سُلگتا ہُوں مثالِ شُعلہ نمناک راتوں میں

○

رشک و غیرت سے مُبرّا کوئی محرم نہ ہُوا

○

تیرے معمُورۂ امیں میں بھی کیا
چلتے ہے صرصرِ تشکیک و نسیمِ اُمّید؟

○

یاں کس کو راس آتے اندازِ کجکلاہی؟

○

ساقی گری کی اُجرت دُردِ مےِ شبانہ

○

تاروں کے قافلے کی آمد سوادِ شب میں

○

کھو گیا محملِ جاں، درد کے صحراؤں میں
میرا پیمان جواں میری وفا زندہ ہے!
حفظِ ناموس ہے وُہ گنجِ گرانمایۂ دل
وقف ہے مُہلتِ جاں جس کی صیانت کے لیے

○

آپ کو دیکھ کے پھر بھُولنا ناممکن ہے

○

دیارِ عشق میں دشنام ہے نکو نامی

○

یہ عشوہ و ادا کے افسوں شکستنی ہیں

شامِ ہجراں کی اداسی کا خریدار نہ بن

فن اُبھرتا ہے فقط جادُوئے چشم ولب سے
فن کی معراج ہے مرہُونِ جمالِ جاناں!

# دیگر شعری مجموعے

سرودِ رفتہ : یونانِ قدیم کی شاعرہ سیفو کے نغمے

دکانِ شیشہ گر : منظوم ڈرامے

برگِ خزاں : 〃 〃

ورقِ ناخواندہ : 〃 〃

سلومی : منظوم ڈرامہ۔ بہ اضافۂ ترگوم

گل نغمہ : ٹیگور کی گیتا نجلی

کلکِ موج : نظمیں غزلیں

کفِ دریا : نئی غزلیں

فارقلیط : نامِ ختمِ رسلؐ انجیل میں ہے فارقلیط

دشتِ شام : نئی نظمیں

ماتمِ یک شہرِ آرزو : (نیا ایڈیشن زیرِ طبع)

زرِ داغِ دل : ( 〃 〃 )

منحمنا : ہے یہ منجملۂ اسمائے رسولِ مقبولؐ

لحنِ صریر : رباعیات

مزمورِ میر مغنّی : طویل نوحہ نظم

پروازِ عقاب : (زنداں نامۂ ہوچی منہ)

- خالد کی شعر گوئی ایک طرف کلاسیکی عرب شاعری کی بے باکی لیے ہوئے ہے۔ دوسری طرف سنجیدگی اور تفکّر میں اس کے ڈانڈے غالب اور اقبال کے شعر سے جا ملتے ہیں۔ ——— ابن انشا
- خالد نے مناسبتِ مقام کا لحاظ رکھ کر اردو لفظوں کے ساتھ کئی دوسری زبانوں کے لفظوں کی آمیزش اس خوبی سے کی ہے کہ زبان کی وسعت میں اضافہ ہوگیا۔ یہ انتخاب و اختلاطِ الفاظ ہر شخص کے امکان میں نہیں ہے۔ ——— سیّد مسعود حسن رضوی
- خالد نے اردو شاعری کو ایک نیا رُخ دیا ہے، باعظمت، شاندار، لطیف اور دلکشا، ان کی جامع شخصیت، ان کی ہمہ گیری اور قادر الکلامی اور ان کی ذہانت ان کی تصانیف کے ہر صفحے پر جلوہ گر ہے۔

خالد زندگی کو، محبت کو اور خوشی کو باثر آواز عطا کرتے ہیں۔ وہ رُوح کے مصوّر ہیں، وہ حُسن کے پیغمبر ہیں۔ ——— حامد اللہ افسر میرٹھی
- اس وقت اردو شاعری میں عبدالعزیز خالد کے سوا کوئی شخص ایسا نہیں، جو عصرِ حاضر کی کش مکش سے نبرد آزما ہونے کی صلاحیت رکھتا ہو۔

——— پروفیسر عبدالمغنی
- وُہ ایک خلاق شاعر ہونے کے ساتھ ساتھ موسیقی کے لحنوں کا ادراک بھی رکھتے ہیں۔ متعدد زبانوں کے نبض شناس ہیں اور ان زبانوں کی روایات و تلمیحات کے ذریعے اپنے کلام میں رنگ بھرنے کا ہُنر بھی جانتے ہیں۔

——— ڈاکٹر فرمان فتح پوری
- وہ ضعیف، فکر مند اور پُر تشکیک لَے سے الگ ہو کر اُردو شاعری کو ایک بارعب نوا، ایک پُرشوکت لہجے اور توانا آواز سے بانصیب کرتے ہیں، جس کی مخصوص صوتی فضا ہی عظمت و شکوہ کی ترجمانی کے لیے کافی ہے۔ ایک لحاظ سے یہ نوا ظفر علی خاں، اور اقبال کی شعری فضا کی تجدید مع اضافہ ہے ——— یہ عظمتوں کی دنیا ہے، رُوحانی عظمتوں کی دنیا۔ ——— ڈاکٹر سیّد عبداللہ
- نہایت وسیع مطالعے، بے مثل شعری استعداد، کامل فنی یکسوئی اور بے پایاں دردِ دل کی بے مثال یکجائی خالد سے ایسا کام لے گی جو نہ صرف ہماری ادبی تاریخ بلکہ اسلام کی نشأۃ ثانیہ کی تاریخ میں اسے ایک لازوال مقام دے جائے گی میرا یقین ہے کہ ہمارا نابغہ خالد بھی قدرت کے کسی مقصدِ جلیل کی تکمیل کا ذریعہ بننے والا ہے۔ ——— پروفیسر ارشاد احمد حقانی